راجہ سید مبارک کے دو صاحبزادوں راجہ سید مصطفیٰ اور راجہ سید مجتبیٰ میں سے کسی کے خلد پور سے تعلق رکھنے کا پتہ نہیں چلتا۔ راجہ سید مصطفیٰ اکبر بادشاہ کے جلو میں نظر آتے ہیں، ان کے صاحبزادے راجہ سید محمد کے بارے میں بھی معلوم نہیں کہ پورب سے ان کا کوئی تعلق تھا، راجہ سید مجتبیٰ کے حالات بھی مخفی ہیں، البتہ ان کے صاحبزادے راجہ سید احمد بن راجہ سید مجتبیٰ کے حالات ملتے ہیں، اور دیار پورب سے ان کے تعلق کا بھی پتہ چلتا ہے،

**راجہ سید احمد بن راجہ سید مجتبیٰ بن راجہ سید مبارک بلاد پورب میں** | آپ احمد حلیم کے نام سے مشہور ہیں، آپ نے اپنے والد راجہ سید مجتبیٰ سے تعلیم و تربیت حاصل کی، سلسلۂ چشتیہ اور سلسلۂ سہروردیہ دونوں میں کامل تھے۔ ۱۰۳۰ھ میں وفات پائی، آپ نے اکبر، جہانگیر اور شاہ جہاں کا ابتدائی زمانہ پایا ہے، آپ کے خلفاء میں حضرت دیوان محمد رشید جونپوری ۱۰۸۳ھ بڑے مقام و مرتبہ کے بزرگ ہیں، طریقۂ چشتیہ اور طریقۂ سہروردیہ دونوں میں راجہ سید احمد کے خلیفہ تھے، دیوان محمد رشید کے خلفاء میں صاحب سمات الاخیار نے سید محی الدین محمد آبادی کا نام لکھا ہے، ان کے حالات معلوم نہیں، مگر یہ یقینی ہے کہ گیارہویں صدی ہجری کے آخر میں ان کا انتقال ہوا، شیخ عبد اللطیف عبد الہادی مچھلی پوری دیوان محمد رشید کے مشاہیر خلفاء میں ہیں، آپ شیخ محمد ارشد بن دیوان محمد رشید کے خسر بھی تھے، نظام آباد (اعظم گڈھ) کے قریب مچھلی پور میں رہتے تھے، میر سید قیام الدین سگڑا سی (اعظم گڈھ) بھی دیوان صاحب کے خلفاء میں شامل ہیں، آپ بعد میں گورکھپور جاکر مقیم ہو گئے تھے، حضرت دیوان محمد رشید کے خلفاء میں ان تینوں حضرات کا تعلق موجودہ ضلع اعظم گڈھ کے علاقہ سے باہر رہا ہے اور ان کے واسطہ سے آخری دور میں راجگان چشتیہ گردیزیہ اور دیوان محمد رشید کا سلسلہ ادھر زیادہ پھیلا۔

**راجگان گردیزیہ دنیا میں جاہ و جلال** | اللہ تعالیٰ نے ساداتِ گردیزیہ کو دنیا و آخرت دونوں کی حسنات سے نوازا

---

۱؎ سمات الاخیار ص ۲۵۹

مانک پور اور جونپور دونوں مقامات پر ان کو نہایت مناسب حالات ملے، اور انھوں نے امیرانہ وحاکمانہ لباس کو گلیم فقیرانہ بنایا، اور صدیوں تک شاہی میں فقیری کی، سید شہاب الدین گردیزی کے بارے میں معلوم ہو چکا ہے کہ وہ مانک پور آکر جاگیردار بنے اور منصب شاہی سے نوازے گئے، اور عوام وخواص میں راجہ کے نام سے یاد کیے جاتے تھے، شاہ عبد الحق دہلوی لکھتے ہیں کہ

"بزرگان ایشان معزز ومکرم بودہ اند، ودر زبان مردم آں دیار برایشان اسم راجگی غالب آمدہ" (اخبار الاخیار ص ۱۴۴)

مولانا محمد علی قلندر انتصاح عن ذکر اہل الصلاح میں لکھتے ہیں کہ

"راجہ بزبان ہند شاہ راگویند، وسید حامد شاہ را راجہ می گفتند بطریق تعظیم بواسطۂ آنکہ آبائے کرام ایشاں ریاست مانک پوری داشتند" (ص ۱۰۴)

مشائخ گردیزیہ ریاست وامارت کی وجہ سے اس زمانہ کے موافق سپاہیانہ لباس پہنتے اور اسلحہ بند رہتے تھے، چنانچہ سید شہاب الدین کے بعد ان کے دونوں صاحبزادے سید شمس الدین اور سید عز الدین اسی لباس میں رہا کرتے تھے، راجہ سید حامد شاہ اور ان کے صاحبزادے راجہ سید لطیف شاہ کے بارے میں بھی اس کی تصریح ملتی ہے،

مانک پور آنے کے بعد ان کے دنیاوی حالات اور بہتر ہو گئے، اور مانک پور سے لیکر جونپور تک ان کی جاگیریں، زمینداریاں اور معافیاں پھیلی ہوئی تھیں، آئینۂ اودھ کے مصنف نے لکھا ہے کہ سادات گردیزیہ کی عظمت ولیاقت کی وجہ سے سلاطین جونپور نے بھی ان پر توجہ کی، ابتدا میں یہ لوگ زمینداری ومعافی اور دامغانیوں کی متروکہ ملکیتوں سے نوازے گئے، اسکے بعد کئی عہدہ ہائے جلیلہ پر ممتاز کیے گئے، اور تھوڑے عرصہ میں پوری تحصیل گونڈہ، جس میں چار پرگنے تھے اور نصف تحصیل سلون جس میں دو پرگنے تھے، علاوہ زمینداری ومعافی کے قابض ہو گئے، اور نفرت

کے زمانہ ۱۱۳۱ھ تک برابر ترقی پاتے رہے، اور ان کی اولاد اتنی پھلی پھولی کہ پانچ گاؤں ان سے آباد ہو گئے، مانک پور، بازید پور، رسول پور، اونچہ گاؤں، اور مصطفیٰ آباد (ص ۱۷۷ و ۱۷۸)

**بلاد پورب، اور ان کی عظمت کے تین ادوار**

مشائخ گردیزیہ کے بلاد پورب سے دینی، علمی، روحانی اور تعمیری تعلقات کو سمجھنے کے لیے ضروری ہے کہ خود بلاد پورب کے حدود اور ان کے دور عظمت میں مختلف حکومتوں کے ادوار کو سمجھ لیا جائے، علامہ غلام علی آزاد بلگرامی، سبحۃ المرجان میں ملا محمود جونپوری متوفی ۱۰۶۲ھ کے ذکر میں لکھتے ہیں کہ پورب دہلی سے مشرق میں ایک وسیع ملک ہے، و صوبۂ الہ آباد، صوبۂ اودھ اور صوبۂ عظیم آباد پر مشتمل ہے، صوبہ ایک وسیع محدود علاقہ کو کہتے ہیں، جس میں دارالامارت ہوتا ہے، اور دوسرے شہر اس کے ماتحت ہوتے ہیں، ہر شہر سے متعلق قصبات ہوتے ہیں، اسی طرح ہر قصبہ سے متعلق قریات و دیہات ہوتے ہیں، اور پورب کے قصبات شہروں کے حکم میں ہیں، کیونکہ وہ عالیشان عمارات، امراء و شرفاء کے محلات اور مشائخ و علماء پر مشتمل ہوتے ہیں، اسی طرح ان میں مختلف قومیں قسم قسم کی صنعتیں، مساجد، مدارس اور عبادت خانے ہوتے ہیں، وہاں کی مسجدیں جمعہ و جماعات سے معمور ہوتی ہیں، اور ان پر شہر کا اطلاق صحیح ہوتا ہے،[1]

پورب اور قصبات پورب میں اس دینی، علمی، روحانی اور تعمیری شان و شوکت کی ابتدا جونپور کے سلاطین شرقیہ کے ابتدائی زمانہ ۷۹۶ھ سے شروع ہوئی، اور لودھیوں کے دور سے گذرتی ہوئی آخری تیموری بادشاہ محمد شاہ عالم کے وقت میں ۱۱۳۱ھ میں ختم ہو گئی، بلاد پورب کی اس تقریباً ۳۳۴ سالہ بزم علم و فضل میں دوسرے بہت سے علمی اور روحانی خانوادوں کی طرح مانک پور کے گردیزی خواجگان چشت نے بھی اپنے سوز و ساز سے گرمیٔ محفل پیدا کی،

---

[1] سبحۃ المرجان ص ۳۵

**ور میں سلاطین شرقی کا دورِ حکومت**

سلطان محمد بن فیروز شاہ نے اپنے ایک خواجہ سرا سرور نامی
اجۂ جہاں کا خطاب دیا تھا، جسے سلطان محمد بن محمد بن فیروز شاہ نے سلطان الشرق کا خطاب
کر ۷۹۶ھ میں جونپور کا حاکم بنایا۔ اس نے فیروز شاہی دور کے انحطاط کے زمانہ میں اپنی
ل حکومت کا اعلان کر دیا، اور مغرب میں دہلی کے پرگنہ کول (حدود علی گڑھ) سے لے کر
رق میں بہار اور ترہٹ تک قبضہ کر کے پرگنہ کول، اٹاوہ، کمپیلہ اور بہرائچ کے سرکشوں کو زیر کیا،
لکھنوتی (بنگال)، کے حکام کی طرف سے وہ تحائف و ہدایا جو کئی سالوں سے بند تھے، جاری کیا
ئے،[1] اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جونپور کی شرقی سلطنت مغرب میں پرگنہ کول تک، مشرق میں
ر اور ترہٹ تک اور شمال میں بہرائچ تک تھی، مانک پور بھی اس میں شامل تھا، سلطان
رق خواجہ ۸۰۲ھ میں فوت ہوا،

جونپور میں حسب ذیل چھ سلاطین شرقیہ ہوئے ہیں:

(۱) سلطان الشرق خواجۂ جہاں سرور از ۷۹۶ھ تا ۸۰۲ھ،

(۲) سلطان مبارک شاہ شرقی، از ۸۰۲ھ تا ۸۰۴ھ،

(۳) سلطان ابراہیم شاہ شرقی از ۸۰۴ھ تا ۸۴۴ھ،

(۴) سلطان محمود شاہ شرقی از ۸۴۴ھ تا ۸۶۲ھ،

(۵) سلطان محمد شاہ شرقی از ۸۶۲ھ تا ۸۶۲ھ،

(۶) سلطان حسین شاہ شرقی از ۸۶۲ھ تا ۸۸۱ھ،

سلاطین شرقیہ جونپور کے تقریباً ۸۵ سالہ دورِ سلطنت میں سلطان ابراہیم شرقی کا
لیس سالہ دورِ سلطنت کا عہد زریں ہے، ہر طرف سے علماء و صلحاء اور ارباب علم و فن کھنچ کھنچ کر

---

[1] طبقات اکبری ص ۲۷۵، از مولانا نظام الدین احمد بن مقیم ہروی

جونپور آ لے گئے، اور سلطان ابراہیم شرقی کے دار العلم اور دار الامان میں بیٹھ کر علماد پورب کے اس مرکز کو دہلی ثانی بنا دیا، طبقات اکبری میں ہے:

"بعد از فوت مبارک شاہ امرائے دولت شرقی برادر کہترا ورا سلطان ابراہیم خطاب دادہ بر تخت سلطنت و اورنگ حکومت اجلاس نمودند، وطبقات انام در عہد امن وامان قرار گرفتند، علماء و بزرگان کہ از آشوب جہان پریشان خاطر بودند، بجونپور کہ دراں ایام دار الامان بود سر برآوردند، وآں دار السلطنت از قدوم علمائے دار العلوم گردید، وچندیں کتب و رسائل بنام او تصنیف شد، مثل حاشیہ ہندی، وبحر المواج، وفتاوی ابراہیم شاہی، وارشاد وغیر ذلک"[1]

محمد قاسم فرشتہ نے سلطان ابراہیم شرقی کے دور سلطنت کا نقشہ ان الفاظ میں کھینچا ہے:

"وبعد از کوچ چند از راہ برگشتہ بدار العلم جونپور آمد، وبصحبت علماء ومشائخ وتعمیر ولایت وتکثیر زراعت مشغول شدہ، سالہا ہیچ طرف سواری نہ فرمود، ومردم از اطراف واکناف ہندوستان کہ مشحون از خلل شدہ بود روے بجونپور آوردہ، ہر یک فراخور مرتبت وحالت نوازش یافتند، واز خادم مشائخ وسادات ونویسندہ از ہر حیثیت بجائے رسید کہ جونپور را دہلی ثانی می گفتند، ابراہیم شاہ شرقی را از جملہ مغتنمات شمردہ دوروزہ حیات را بنشاط وانبساط می گذرانیدند، از شاہ گرفتہ تا گدا بالتمام خوش وقت بودند واندوہ از دل وپا دربستہ بود"[2]

نویں صدی ہجری میں سلاطین شرقیہ کا دور پورب کے لیے صبح بہاراں تھا گلستان علم و فضل کے پھول اپنی اپنی متاع رنگ و بو لیے جونپور آ گئے، جن میں یہ حضرات خلاصۃ الخلاصہ تھے،

[1] طبقات اکبری ص ۲۷۵ از مولانا نظام الدین احمد بن مقیم ہروی [2] تاریخ فرشتہ ج ۲ ص ۳۰۶

شیخ حسام الدین مانک پوری (۸۵۳ھ)، شیخ فیض اللہ بن شیخ حسام الدین مذکور (۸۷۲ھ)، قاضی القضاۃ ملک العلماء، شیخ شہاب الدین احمد بن عمر دولت آبادی جونپوری ۸۴۹ھ، شیخ ابوالفتح بن عبدالحی ابن عبدالمقتدر شریحی کندی دہلوی ۸۵۵ھ، مولانا قاضی نظام الدین احمد بن محمد گیلانی جونپوری ۸۶۳ھ۔ قاضی تاج الدین ظفرآبادی ۸۸۱ھ، شیخ احمد بن عمر ردولوی ۸۳۶ھ، شیخ اجمل بن احمد جونپوری ۸۶۴ھ، شیخ اسمٰعیل بن صفی الدین ردولوی ۸۶۰ھ، شیخ اشرف جہانگیر سمنانی کچھوچھوی ۸۰۸ھ، شیخ رکن الدین بن صدر الدین جونپوری ۸۶۴ھ، شیخ رکن الدین ظفرآبادی ۸۰۲ھ، قاضی صفی الدین ردولوی، قاضی سماء الدین جونپوری ۸۹۴ھ، شیخ شمس الدین ظفرآبادی ۸۶۴ھ، مولانا عبدالملک جونپوری ۸۹۷ھ، مولانا شیخ محمد بن عیسیٰ جونپوری ۸۷۶ھ، شیخ قطب الدین ظفرآبادی ۸۶۹ھ، مولانا قیام الدین ظفرآبادی ۸۱۷ھ، مولانا علاء الدین جونپوری، قاضی علامہ نصیر الدین جونپوری ۸۱۷ھ اور مولانا نور الدین ظفرآبادی ۸۲۶ھ وغیرہ رحمہم اللہ

**جونپور پر سلاطین لودی کی حکومت** سلاطین شرقیہ جونپور کے آخری حکمراں حسین شاہ شرقی نے کئی بار دہلی پر حملہ کیا، مگر ہر مرتبہ سلطان بہلول لودی کے مقابلہ میں شکست کھائی، یہاں تک کہ بہلول شاہ نے ۸۸۱ھ میں جونپور پر قبضہ کر کے سلطنت شرقیہ کا خاتمہ کر دیا، اور جونپور کو دہلی کے ماتحت کر کے وہاں اپنا حاکم مقرر کیا، لودی سلطنت میں حسب ذیل تین سلاطین گذرے ہیں، جنھوں نے جونپور پر بھی حکومت کی ہے۔

(۱) سلطان بہلول شاہ لودی از ۸۵۵ھ تا ۸۹۴ھ

(۲) سلطان اسکندر بن بہلول لودی از ۸۹۴ھ تا ۹۲۳ھ

(۳) سلطان ابراہیم بن اسکندر بن بہلول لودی از ۹۲۳ھ تا ۹۳۲ھ

بابر شاہ تیموری نے پانی پت کے میدان میں ۹۳۲ھ میں سلطان ابراہیم بن اسکندر بن بہلول لودھی کو قتل کر کے اس سلطنت کا خاتمہ کر دیا۔ لودھی سلاطین میں دوسرا حکمران اسکندر ابن بہلول لودھی حیثیت رکھتا تھا جو جونپور کے سلاطین شرقیہ میں سلطان ابراہیم شاہ شرقی کی تھی، اس کا ۲۸ سالہ دور حکومت بہت ہی خیر و برکت میں گذرا، بڑا عادل منصف متقی و پرہیزگار اور بیدار مغزی و حکمرانی میں اپنی مثال آپ تھا، علما و صلحا سے محبت کرتا تھا، ان کو اپنے دسترخوان پر بلاتا تھا، ان کی علمی مجلسوں میں شریک ہوتا تھا، مدرسوں اور مسجدوں میں جا کر علما کا درس سنتا تھا، اس نے سرائیں، مسجدیں، مدرسے، اور خانقاہیں تعمیر کرائیں، ملک کی آبادکاری کے لیے سڑکیں اور راستے بنوائے، پیداوار بڑھانے کی تدبیریں کیں، ہندی کتابوں کے فارسی میں ترجمے کرائے، ظہر بعد اور رات میں اپنے محل میں علما سے علمی مذاکرہ اور قرآن کریم کی تلاوت کرتا تھا، جب اس کے بھائی باربک شاہ نے جونپور میں فتنہ و فساد برپا کیا تو اسے فرو کرنے کے لیے سلطان خود جونپور گیا[1]، بہار و بنگال کی مہمات کے سلسلے میں سلاطین لودی جونپور آتے جاتے اور یہاں قیام کرتے تھے، سلاطین لودی نے ۸۸۱ھ سے ۹۳۲ھ تک پچاس اکاون سال جونپور پر حکومت کی، سلطنت کے انقلاب و تغیر کا اثر ملک اور عوام و خواص پر پڑتا رہا، مگر ارباب علم و فضل کی بھری مجلس اپنی جگہ قائم رہی اور ارباب دین و دیانت ارباب اقتدار و سلطنت کی الجھنوں سے کیسو رہ کر اپنے کام میں مشغول رہے، اس دور میں جونپور کے سرآمد روزگار علما و فضلا میں ان بزرگوں کے نام سرفہرست ہیں: شیخ نظام الدین چشتی میراں شاہ مانک پوری ۹۰۸ھ، سید شاہ مانکپوری ۸۹۹ھ، راجہ سید حامد مانکپوری ۹۰۱ھ، مولانا شیخ الہداد جونپوری ۹۲۳ھ

[1] نزہۃ الخواطر ج ۴ ص ۳۴ و ۳۵۔

مولانا شیخ بہاء الدین بن خلیل اللہ جونپوری ۹۱۱ھ، شیخ حسن بن طاہر جونپوری ۹۰۹ھ، شیخ احمد ابن نظام الدین اٹک پوری ۹۲۲ھ، شیخ احمد بن زین جونپوری ۹۶۳ھ، راجہ سید نور بن راجہ سید حامد شاہ اٹک پوری ۹۲۱ھ، مولانا خواجگی کرہ وی ۹۵۰ھ، شیخ دانیال بن احمد جونپوری ۹۴۴ھ، شیخ علی بن قوام الدین میر علی عاشقان سرائمیری ۹۵۵ھ، میر عدل الشیخ محمود ابن شیخ حسام الدین اٹک پوری ۹۰۵ھ، مولانا شمس الحق حنفی جونپوری ۹۵۰ھ، قاضی غالب ظفرآبادی ۹۴۴ھ وغیرہ رحمہم اللہ،

سلاطین تیموریہ کا دورسلطنت ۹۳۲ھ میں جب بابر نے دہلی پر قبضہ کرکے ہندوستان میں تیموری سلطنت کی بنیاد رکھی تو دیار پورب بھی تیموریوں کے تصرف میں آگیا، اس دور میں بھی یہ علاقہ ارباب علم و فضل سے معمور رہا، بلکہ اس کی محفل دوشین پھر سے سجائی گئی، اور ایسا معلوم ہونے لگا کہ نئی آب و ہوا اپنے ساتھ تازہ بہار لائی ہے، تیموری سلطنت کے اقبال مند سلاطین حسب ذیل ہیں،

(۱) سلطان ظہیر الدین محمد بابر متوفی ۹۳۹ھ (۲) سلطان نصیر الدین محمد ہمایوں ۹۶۳ھ (۳) سلطان جلال الدین محمد اکبر ۱۰۱۴ھ (۴) سلطان نور الدین محمد جہانگیر ۱۰۳۶ھ، (۵) سلطان شہاب الدین محمد شاہ جہاں ۱۰۹۵ھ، (۶) سلطان محی الدین محمد اورنگزیب عالمگیر ۱۱۱۸ھ (۷) شاہ عالم محمد معظم بہادر شاہ ۱۱۲۴ھ

عالمگیر کے بعد اگرچہ اور کئی حکمران گذرے، مگر ان کی حیثیت تیموری دور بہار کے بے رنگ و بو پھولوں کی ہے، سلاطین تیموریہ میں شاہجہاں نے بلاد پورب کو بیت العلم والحکمت بنادیا، اور اس خطۂ علم و حکمت اور بقعۂ یقین و روحانیت پر اس کو فخر تھا فخرا کہ پورب شیراز مملکت ما است"۔ اس سرزمین کو اگر سلاطین شرقیہ میں سلطان ابراہیم شاہ شرقی

اور لودھی سلاطین میں سلطان سکندر یا بہلول جیسے علم پرور حکمراں ملے تھے، تو سلاطین تیموریہ میں شاہجہاں جیسا قدر دان بھی پایا۔

علامہ غلام علی آزاد نے مآثر الکرام میں ملا نظام الدین کے تذکرہ کے ضمن میں تیموری دور کے بلاد پورب کا نقشہ ان الفاظ میں کھینچا ہے،

"وا صوبہ اودھ والہ آباد خصوصیتی دارد کہ در ہیچ صوبہ نتوان یافت، چہ تمام صوبہ اودھ واکثر صوبہ الہ آباد بہ فاصلہ پنج کروہ نہایت دہ کروہ تخمیناً آبادی شرفا و نجباست کہ از سلاطین و حکام وظائف وزمین مدد معاش داشتہ اند، ومساجد و مدارس و خانقاہات بنا نہادہ، ومدرسان عصر در ہر جا ابواب علم بروئے دانش پژوہاں کشادہ، وصدائے اطلبوا العلم در دادہ، وطلبہ خیل خیل از شہرے بہ شہرے می روند، و ہر جا موافقت دست بہم داد بہ تحصیل مشغول می شوند، وصاحب توفیقاں ہر معمورہ طلبہ علم را نگاہ می دارند، وخدمت ایں جماعت را سعادت عظمیٰ می دانند، صاحب قران ثانی شاہجہان انار اللہ برہانہ می گفت "پورب شیراز مملکت ماست"[1]

یہ اموی اور عباسی دور کے بغداد و دمشق کی داستان یا اندلس کے قرطبہ و اشبیلیہ کی کہانی نہیں ہے، بلکہ ہندوستان میں تیموری دور کے خطۂ پورب کی روداد ہے۔

تیموری دور حکومت میں خطہ پورب کی سرزمین پر آسمان علم و فضل کے چاند تارے اس کثرت سے جلوہ گر ہوئے کہ یہ پورا علاقہ دار العلم بن گیا۔ اس مدت میں یہاں بے شمار ارباب علم و فن گذرے، جن میں چند حضرات یہ ہیں،

مولانا الہداد جونپوری ۹۲۳ھ، اپنے وقت کے سب سے بڑے عالم تھے، مولانا رفیع الدین

---

[1] مآثر الکرام ج ۱ ص ۲۲۱ و ۲۲۲

محدث شیرازی سنہ ۹۵۳ھ، شیخ معروف جونپوری، شیخ دانیال جونپوری سنہ ۹۹۳ھ، شیخ محمد بن حسن بن طاہر جونپوری سنہ ۹۸۲ھ، مولانا سید عبد الاول جونپوری سنہ ۹۶۸ھ شارح بخاری، استاذ الملک ملا محمد افضل ردولوی جونپوری سنہ ۱۰۶۲ھ، ملا محمود بن محمد جونپوری سنہ ۱۰۶۲ھ اپنے زمانہ میں پورے عالم اسلام میں علوم عقلیہ میں اپنا جواب نہیں رکھتے تھے، شاہ دیوان محمد رشید (عبد الرشید) جونپوری سنہ ۱۰۸۳ھ، ملا ضیاء الدین محدث پھولپوری جونپوری، شیخ چندن محدث، قاضی محمد حسین جونپوری سنہ ۱۰۲۸ھ، شیخ محمد ماہ دیوگامی سنہ ۱۰۹۵ھ، ملا شمس الدین برہ نوی جونپوری سنہ ۱۰۴۷ھ ملا نور اللہ جونپوری سنہ ۱۰۱۲ھ، ملا باب اللہ جونپوری، حضرت ملا احمد جیون امیٹھوی سنہ ۱۱۳۰ھ شیخ محمد افضل سید پوری الہ آبادی سنہ ۱۱۲۴ھ اور دوسرے بہت سے ارباب علم و فن موجود تھے،

**سرزمین پورب میں علم و فضل کا زوال و انحطاط** | عہد تیموری میں جس سرزمین پورب کی سرسبزی و شادابی کا حال علامہ غلام علی آزاد بلگرامی نے بیان کیا ہے، اس کی تباہی و بربادی کی داستان بھی ان ہی کی زبان سے سنیے، وہ لکھتے ہیں کہ سنہ ۱۱۳۰ھ تک اس سرزمین کی مٹی میں علم و علماء کی گرمی باقی رہی، یہاں تک کہ محمد شاہ عالم کے آغاز جلوس میں برہان الملک سعادت خاں نیشا پوری صوبۂ اودھ کا حاکم بنا، اور اس کے اکثر شہروں کو، نیز دار الخیر جونپور، بنارس، غازیپور کڑہ مانک پور، کوڑا جہان آباد، وغیرہ کو اپنی حکومت میں شامل کرکے قدیم و جدید خانوادوں کے وظائف اور جاگیرداریوں کو یکسر ضبط کر لیا جس کی وجہ سے شرفاء و نجباء نے بڑی پریشانی اٹھائی، ان اطراف کے لوگوں کو معاش و معیشت کی الجھنوں نے کسب علم سے باز رکھکر پیشۂ سپہگری میں ڈال دیا، اور تدریس و تحصیل کا رواج یوں ختم ہو گیا کہ عہد قدیم کا یہ معدن علم و فضل بالکل ویران ہو گیا، اور اکثر ارباب کمال کی بھری انجمنیں اٹھ گئیں، انا للہ وانا الیہ راجعون،

اور برہان الملک کے بعد اس کے ماموں زاد بھائی ابو المنصور خاں صفدر جنگ کو حکومت ملی، اس وقت بھی وظائف اور جاگیرداریاں بدستور ضبط رہیں، پھر جب محمد شاہ کے آخری عہد میں ۱۱۵۹ھ میں صوبہ الہ آباد کی صوبہ داری بھی صفدر جنگ کے حوالہ کی گئی، تو صوبہ اودھ کی رہی سہی جاگیریں اور وظائف بھی باقی نہ رہ سکے، اور اس نے ان کو بھی ضبط کر لیا، احمد شاہ کے زمانہ میں صفدر جنگ وزیر اعلیٰ بن گیا، اور صوبہ کے نائب حاکم نے ارباب وظائف پر بڑی سختی کی، اس کے بعد سے ابتک یہ دیار پامال ہی ہے، لعل اللہ یحدث بعد ذالک امرا، مگر ان تمام خرابیوں کے باوجود اس علاقہ میں علم کا خصوصاً معقولات کا رواج اس طرح سے ہے کہ پورے ہندوستان میں اور کسی جگہ نہیں ہے، ابھی تک علماء فحول جلوہ طراز ہیں، مراتب کمال کی انتہائی بلندیوں پر ممتاز ہیں۔

" با صد جہاں کدورت، بازایں خرابہ جائے ست

(مآثر الکرام ج ۱ ص ۲۲۲، ۲۲۳)

## بزم تیموریہ

اس میں مغل سلاطین بابر، ہمایوں، اکبر، جہانگیر، شاہ جہاں اور عالمگیر اور تیموری شہزادوں اور شہزادیوں کے علمی ذوق اور ان کے دربار کے امراء، شعراء اور فضلاء کے مختصر تذکرہ کے ساتھ ان کے علمی کمالات کی تفصیل اور بہادر شاہ ظفر کی شاعری اور ان کے کلام پر تبصرہ، اور غالب، میر تقی میر، و ناسخ و آتش سے ان کے کلام کا موازنہ

(مرتبہ سید صباح الدین عبد الرحمن صاحب ایم اے)

قیمت:

منیجر

# مکتوب قاہرہ

قاہرہ

۱۹/ دسمبر ۱۹۶۵ء

جناب مخدوم و محترم السلام علیکم ورحمۃ اللہ

مزاج گرامی، علی گڑھ سے برادرم جناب معین الدین اعظمی نے آپ سے ملاقات اور کتابوں کے سلسلہ میں آپ سے گفتگو کا ذکر کیا تھا، اس کے بعد دار المصنفین سے پارسل کا انتظار رہا، ابھی ایک ہفتہ پہلے پارسل پہنچا، آپ کی عنایت کا بہت بہت شکریہ، آپ کو یہاں سے جن کتابوں کی ضرورت ہو مطلع فرمائیں، میں یہ خدمت اپنے لیے باعث سعادت سمجھونگا،

میں نے سیرۃ النبیؐ جلد اول و دوم کا ترجمہ مکمل کر کے ڈیڑھ سال پہلے وزارت ثقافت میں پیش کر دیا ہے۔ وزارت والوں نے اردو عبارت کی مراجعت کے لیے ایک قدیم ہندوستانی مقیم قاہرہ اور سابق اردو پروفیسر قاہرہ یونیورسٹی جناب شیخ لقمان صدیقی کے سپرد کیا تھا، ان کی مراجعت کے بعد پھر ترجمہ یہاں کے مشہور پروفیسر ڈاکٹر یحیی الخشاب کے پاس عربی اسلوب کی مراجعت کے لیے بھیجا گیا، انھوں نے بھی اپنا کام مکمل کر دیا، اب آراء و افکار کی مراجعت کے لیے ازہر کے ایک مشہور مولانا "الشیخ عبدالمتعال الصعیدی" کے پاس بھیجا ہے، یہ ابھی ترجمہ پڑھ رہے ہیں، ان کے پڑھنے کے بعد ہی کتاب چھپے گی۔

باقی میری دوسری کتاب "العلاقات الثقافیۃ بین الہند والبلاد العربیۃ منذ اقدم العصور"

کو مصر کی وزارتِ تعلیم عالی عنقریب چھپوا رہی ہے، عموماً مصر کے دفاتر میں کام بہت سست ہوتے ہیں، اس وجہ سے بھی تاخیر ہوگئی، اور دوسری وجہ یہ ہوئی کہ یہاں آجکل کاغذ کا بڑا قحط ہے، یہاں کے اخبارات نے بھی اپنے کچھ صفحات گھٹا دیے ہیں، انہی وجوہ کی بنا پر کتابوں کا جلد چھپنا دشوار ہے،

میں نے الحافظ ابن عبد البر کی کتاب "الاستذکار فی مذاہب علماء الامصار" کے ایک بڑے حصہ کی تحقیق کرلی ہے، مگر اس کا مکمل نسخہ ابتک دستیاب نہیں ہوا، یمن قاہرہ، لندن وغیرہ کے قلمی نسخے جمع کرلیے ہیں، یہ کتاب موطا مالک کی شرح ہی نہیں بلکہ مذاہبِ اربعہ پر اسلامی تاریخ میں پہلی کتاب ہے، اسی کے نہج پر ابن رشد نے بدایۃ المجتہد لکھی ہے، چونکہ میں نے "ابن عبد البر واثرہ فی الحدیث والفقہ" پر قاہرہ یونیورسٹی میں ایم، اے کا مقالہ پیش کیا تھا، اس لیے اس موضوع پر بہت حاوی ہوں، مگر افسوس کہ کتاب ج نکمل نہیں ہے، اس لیے اس کام کو ملتوی کردیا اور "الموسوعۃ القرآنیۃ" کے نام سے حروف ابجدی کے مطابق قرآن کی تاریخی، جغرافیائی، فقہی حیثیت اور اسکے اسماء اور حیوانات و نباتات وغیرہ پر قدیم وجدید تحقیقات کی روشنی میں ایک کتاب لکھنا چاہتا ہوں، اس سلسلہ میں کافی مواد جمع کرلیا ہے، حضو صاً عاد و ثمود کے سلسلہ میں جدید تحقیقات کی روشنی میں نئے نئے نتیجے پر پہنچا ہوں، اس سلسلہ میں انگریزی میں اچھی اچھی کتابیں شائع ہوئی ہیں، اسی طرح قدیم مصری تاریخ و تمدن پر عربی اور انگریزی میں کافی کتابیں شائع ہوچکی ہیں، ان سب سے استفادہ کیا ہے، سید صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے آج سے نصف صدی پہلے "ارض القرآن" میں اپنے دور تک کی تمام تحقیقات کو پیش کرنے کی کوشش کی ہے، مگر اب واقعی آپ کے پچھلے خط کے مطابق بیشمار نئی نئی باتیں سامنے آگئی ہیں، خود عراق کے ایک مشہور مورخ

ڈاکٹر جواد علی کی کتاب "تاریخ العرب قبل الاسلام" جو ۱۹۵۲ء میں چھپی، "ارض القرآن" پر خاصا اضافہ ہے، بائبل پر بھی جدید تحقیقات کی روشنی میں کافی معلومات جمع کی ہیں، عہد قدیم کی روایت کے مطابق حضرت ابراہیمؑ اور حضرت یوسفؑ مصر آئے تھے، اور حضرت موسیٰؑ کا قصہ بھی معروف ہے، مگر فراعنہ کی تاریخ میں ان کا ذکر ہی سرے سے نہیں ہے، مگر میں نے بڑی محنت و تلاش کے بعد انہی کتابوں سے یہ چیزیں بھی جمع کر لی ہیں، اگر اللہ تعالیٰ نے مجھ سے یہ بڑی خدمت لے لی تو میں اس کو اپنی بڑی خوش قسمتی سمجھوں گا۔

قاہرہ کی عین شمس یونیورسٹی میں عنقریب پی، ایچ، ڈی کا تھیسس پیش کر رہا ہوں، میرا موضوع ہے "المعاجم العربیۃ فی الہند تاریخہا و مناہجہا" دراسۃ مقارنۃ" اس سلسلہ میں پہلی دفعہ الصغانی کی "العباب الزاخر، التکملہ اور مجمع البحرین" پر مکمل تحقیق و بحث کی ہے، ان سب کتابوں کے قلمی نسخے قاہرہ میں موجود ہیں، الصغانی کی زندگی اور اسکے علمی کارناموں پر مولانا محمد عبد الحلیم صاحب چشتی کا مضمون کئی قسطوں میں جنوری ۱۹۵۹ء سے معارف میں شائع ہوا ہے، میرے پاس صرف اس کے دو عدد یعنی جنوری اور مارچ کے موجود ہیں، براہ کرم اگر یہ پورے پرچے بھجوا دیں تو بڑی عنایت ہوگی، مستقل طور پر "معارف" بھی میرے نام جاری کرا دیں، اور بحری ڈاک سے میرے پتہ پر روانہ کرنے کا انتظام فرما دیں۔

آپ کو جن جن کتابوں کی ضرورت ہو فوراً لکھیں، انشاء اللہ کچھ نئی کتابیں اور قاہرہ کے مختلف مکتبوں کی فہرستیں آپ کی خدمت میں بطور ہدیہ روانہ کر رہا ہوں، محترم جناب صباح الدین عبد الرحمٰن صاحب کی کتابیں ہندوستان کی اسلامی تاریخ

وتمدن پر بہت مفید ہیں، انہی کتابوں کی مدد سے "حکومت کویت" کے مشہور عربی رسالہ "العربی" میں جولائی اور دسمبر ۱۹۶۵ء کے پرچوں میں میرے دو مضامین "السفارات الاسلامیۃ بین الهند والبلاد العربیہ فی القرون الوسطیٰ" اور "المرأۃ المسلمۃ فی الهند" شائع ہوئے ہیں، شاید یہ رسالہ ہندوستان میں کویت کے سفارت خانہ سے آپ کے ہاں پہنچتا ہوگا۔ یہ عرب ممالک کا بہت مشہور رسالہ ہے، اور اس کی اشاعت تقریباً ڈیڑھ لاکھ ہے، اب عنقریب ایک تیسرا مضمون "اردو ادب" پر اسی رسالہ میں شائع ہوگا، اور اس میں مولانا شبلی اور مولانا سید سلیمان ندوی رحمہما اللہ تعالیٰ کی شخصیت اور انکی خدمات پر کافی لکھا ہے،

دوبارہ آپ کی کتابوں کا شکریہ، اور امید ہے کہ معارف کے پرچے روانہ کرکے مشکور فرمائیں گے۔

والسلام

محمد اسماعیل الندوی

۱ ب، شارع السباق

مصر الجدیدہ، القاہرہ

۲۲-۱۲-۶۵

---

## بزم مملوکیہ

ہندوستان کے غلام سلاطین، ان کے امرا اور شہزادوں کی علم نوازی اور اس دور کے علماء و فضلاء و شعراء مثلاً بہاء الدین اوشی، مولانا شہاب سراج، شمس دبیر وغیرہ کے علمی و ادبی کارناموں پر نقد و تبصرہ، خصوصاً اس دور کے ممتاز و سرآمد روزگار شعرا ریزہ، شہاب اور عمید کا تعارف اور ان کے کلام کا انتخاب،

قیمت: ۵ روپے ۵۰ نئے پیسے

منیجر

# مطبوعاتِ جدیدہ

**حدود العالم من المشرق الی المغرب** } مصنف نامعلوم، مرتبہ ڈاکٹر منوچہر ستودہ، صفحات ۲۵۵، ٹائپ اعلیٰ، ناشر تہران یونیورسٹی،

علم جغرافیہ ایک قدیم فن ہے، مگر مسلمانوں نے اسے بڑی ترقی دی اور اس موضوع پر انھوں نے سیکڑوں کتابیں لکھیں، خاص طور پر تیسری اور چوتھی صدی ہجری میں اس فن پر بہت زیادہ کام ہوا، ان مصنفین نے زمین کی آبادی، اس کے طبعی حالات اور اس کے سمندروں، دریاؤں، پہاڑوں پیداوار اور موسم اور اس کے تغیرات کے بارے میں ایک ہزار برس پہلے جو معلومات فراہم کی تھیں، ان میں بنیادی طور پر بہت کم اضافہ ہو سکا ہے، زمین کی مسافت اور گولائی اور اس کے دوائر وغیرہ کے بارے میں جو باتیں ان قدیم کتابوں میں درج ہیں ان کو پڑھکر تعجب ہوتا ہے کہ ذرائع اور آلات کی کمی کے باوجود انھوں نے کس طرح یہ معلومات فراہم کی ہیں، انھی پر معلومات کتابوں میں زیر تبصرہ کتاب بھی ہے، شروع کتاب میں زمین کی گولائی، اس کے دائروں، جزیروں، سمندروں، خلیجوں، صحراؤں، پہاڑوں وغیرہ کی تفصیل ہے، پھر اس کے مختلف ملکوں اور خطوں کے طبعی و جغرافیائی حالات بیان کیے گئے ہیں، ڈاکٹر منوچہر نے بڑی محنت سے اسکو مرتب کرکے شائع کیا ہے، البتہ پوری تحقیق کے باوجود مصنف کے نام کا پتہ نہیں چل سکا، ممکن ہے کہ آئندہ کوئی سراغ لگ سکے، کتاب کی زبان فارسی ہے اور سنہ تصنیف ۳۷۲ھ ہے، اس کی اشاعت تہران یونیورسٹی کی طرف سے ہوئی جس پر وہ مبارکباد کی مستحق ہے۔

**نقطۂ نظر** مرتبہ عبد الحق، صفحات ۱۲۴، کتابت و طباعت عمدہ، ناشر کتاب منزل سبزی باغ، پٹنہ ۴، قیمت صہ

عبدالمغنی صاحب ایک اچھے نثر نگار اور متوازن نقاد ہیں، انھوں نے بہت سے تنقیدی مضامین لکھے ہیں جن میں سے چند اس مجموعے میں شامل ہیں۔ اس میں کل ۱۴ مضامین ہیں۔ اور ہر مضمون مطالعہ اور مطالعہ کے لائق ہے۔ ادب و زندگی کے تعلق کی بحث نئی نہیں ہے، مگر اس موضوع پر لکھنے والوں نے عام طور پر انتہا پسندانہ رائے قائم کی ہے، یا تو ناقدین کا قلم جارحانہ ترقی پسندی کا شکار ہو جاتا ہے یا پھر ادب برائے تفریح یا ادب برائے کیت کی تبلیغ میں لگ جاتا ہے، عبدالمغنی اس بارے میں اعتدال پسند نظر آتے ہیں، اور ان کا ہر مضمون اس اعتدال پسندی کا آئینہ دار ہے۔ ادب میں ان کے نقطۂ نظر کو سمجھنے کے لیے ان کے یہ چند جملے کافی ہوں گے:

"میرے خیال میں انسان کی زندگی کسی حیوانی ارتقار کا نتیجہ نہیں، یہ الوہی تخلیق کا نتیجہ ہے، چنانچہ آدمی طبعاً ایک ذمہ دار اور شریف مخلوق ہے۔ انسانی سماج کی ترقی جنسی یا معاشی کشمکش کی مرہون منت نہیں، یہ ترقی سراسر اخلاقی تعاون کا عطیہ ہے، یہ تعاون مثبت اجتماعی قدروں کے ایک نظام پر مبنی ہے۔"

امید ہے کہ ان کا یہ اعتدال پسندانہ ادبی نقطۂ نظر سنجیدہ طبقہ میں قبولیت حاصل کریگا اور اردو ادب کے بہت سے سنجیدہ ادباء کے اشہب قلم کے لیے یہ مجموعہ مہمیز ثابت ہوگا، یوں تو کتاب کا ہر مضمون مطالعہ کے لائق ہے، مگر اقبال اور شخصیتیں اور احتشام حسین کی تنقید نگاری وغیرہ مضامین ان کے قلم کا شاہکار ہیں۔

**اردو کا پہلا ناول** ۔ از مولوی کریم الدین، مرتبہ ڈاکٹر محمود الٰہی صاحب، صفحات ۱۶۰، کتابت و طباعت بہتر، ناشر دانش محل، لکھنؤ، قیمت ے ر

اردو میں قصہ نگاری کی باقاعدہ ابتدا انیسویں صدی سے ہوئی۔ اس سلسلہ میں سب سے زیادہ مشہور ڈپٹی نذیر احمد کی مرآۃ العروس ہے، مگر مولوی کریم الدین کی خط تقدیر کو مرآۃ العروس پر کئی برس کا تقدم

حاصل ہے، یہ کتاب شائع ہوتے ہی کئی جگہ کورس میں داخل ہوگئی اور بہت مقبول ہوئی، نگارستان دتاسی نے اردو میں قصہ نگاری پر بڑی سخت سخت تنقیدیں کی ہیں، مگر اس نے یہ بات نظرانداز کردی کہ یہی نقوش اولیں اردو میں افسانہ نگاری اور ناول نویسی کی بنیاد بنے، مولوی کریم الدین نے اس میں محض روایتی انداز میں قصہ نگاری نہیں کی ہے، بلکہ انھوں نے اپنے دور اور خاص طور پر ۱۸۵۷ء کے انقلاب سے پیدا ہونے والے مسائل اور حالات کا جائزہ بھی لیا ہے اور اس پر روشنی ڈالی ہے، دلی کالج نے اردو ادب کی ترویج کے لیے جو مقاصد متعین کیے تھے، ان کی تکمیل میں دوسروں کے ساتھ مولوی کریم الدین نے بھی پورا حصہ لیا، اہل علم میں ان کی اصل شہرت ان کے تذکرے کی وجہ سے ہے، اور طلبہ میں وہ اپنی کریم اللغات کی وجہ سے مشہور ہیں، شروع کتاب میں مرتب کے قلم سے ایک پُر معلومات مقدمہ ہے، بہرحال اس کی اشاعت ایک لائق تحسین ادبی خدمت ہے۔

## حرکتِ آفاق

(فارسی)۔ از حبیب اللہ پالنپوری، صفحات ۱۰۰، کتابت و طباعت عمدہ پتہ کتب خانہ انجمن ترقی اردو ہند، جامع مسجد دہلی ۶، قیمت ۶ر

حبیب اللہ پالنپوری ایک کہنہ مشق اور معروف شاعر ہیں، ان کے اردو مجموعۂ کلام پر اس سے پہلے تبصرہ ہو چکا ہے، یہ ان کا فارسی مجموعۂ کلام ہے، ان کو دونوں زبانوں پر قدرت حاصل ہے، مگر خاص طور پر ان کے فارسی کلام پر تو اقبال کے کلام کا دھوکا ہوتا ہے، ترکیبوں کی چستی، روانی اور برجستگی کے ساتھ ساتھ حکمت و دانائی سے ان کا ہر شعر پُر ہے، ان کے چند شعر ضیافت طبع کے لیے پیش کیے جاتے ہیں،

اے شہاب گنبد نیلوفری ... اے حنا، رنگ و بوے عبہری
در تلاش نرگس شہلا ستم ... من شہید لالۂ حمرا ستم
گاہ در باغ و خیابان و چمن ... گاہ در راغ و بیابان و دمن
گر یکے آوارۂ صحرا ستم ... بار دیگر بر لب دریا ستم

چون ارسطو شیشہ بازی می کنم | چون سکندر ترکتازی می کنم
از سخن آئینہ سازی می کنم | خضر ہستم خاکبازی می کنم
این سکندر این ارسطو این خضر | ہر دو در تو آمدند آئینہ گر
فلسفی در خاکدان گرد و کاہ | بے خبر از آدمی دانائے راہ

یہ مجموعہ ہر صاحب ذوق کے مطالعہ کے لائق ہے۔

**حیات و کائنات** ۔ از ڈاکٹر سید عبد المجید شمس عظیم آبادی پرنسپل کالج آف کامرس پٹنہ، صفحات ۹۴، کتابت و طباعت اعلیٰ، ناشر سائنٹفک پبلشرز، مجید ولا، پٹنہ ۴، قیمت للعہ

ڈاکٹر سید عبد المجید صاحب شمس کو شعر و شاعری کا ستھرا ذوق ہے، گو ان کے مشاغل اس کی اجازت کم دیتے ہیں مگر ان کا فطری ذوق اس کے لیے وقت نکال ہی لیتا ہے، اسی ذوق کی تسکین اس مثنوی کے ذریعہ انھوں نے کی ہے، اس میں انھوں نے کائنات کے الٰہی ارتقاء اور انسانی زندگی کے تمدنی و تاریخی ارتقا کی نظم کی زبان میں تفصیل کی ہے، اردو میں مثنوی لکھنے کا رواج اس کے عہد آغاز ہی سے ہے مگر فطری علمی اور اخلاقی اور تمدنی ارتقاء کے نازک مسائل کو ایک مسلسل نظم اور مثنوی میں ادا کرنا بڑا مشکل کام ہے، لیکن شمس صاحب نے اس کی نزاکتوں سے پورے طور پر عہدہ برآ ہونے کی کوشش کی ہے،

مثنوی کی ایک ہی بحر اردو میں رواج پذیر ہے، اسی بحر میں یہ مثنوی بھی لکھی گئی ہے، اس سطحی اور صحافی ادبی دور میں یہ ایک سنجیدہ کوشش ہے، جو ہر طرح سے قابل ستائش ہے۔

م ۔ ج



جلد ۹۷ ماہ شوال المکرم ۱۳۸۵ھ مطابق ماہ فروری ۱۹۶۶ء عدد ۲



# مضامین



## مقالات



## تلخیص وتبصرے



## ضروری اعلان

دار المصنفین کی مطبوعات کی قیمت ابتک وہی چلی آتی ہے جو آج سے پچاس سال پہلے رکھی گئی تھی، ۳۲ صفحات کے ہر جز کی قیمت ڈیڑھ روپیہ کے حساب سے پوری کتاب کی قیمت رکھی جاتی تھی، کاغذ، کتابت، چھپائی کی گرانی کی وجہ سے اب ڈیڑھ روپیہ کے بجائے دو روپیہ کر دی گئی ہے، اس کے ساتھ کفایت شعاری سے خوبصورتی کر دی گئی ہے، تاکہ عام خریداروں کو خریداری میں آسانی ہو۔

منیجر

# شذرات

پنڈت جواہر لال نہرو کا غم ابھی فراموش نہ ہوا تھا کہ ملک نے ایک اور لعل بے بہا کھو دیا، شری لال بہادر شاستری کی موت ہندوستان کا عظیم ترین حادثہ ہے۔ انکی موت سے ہندوستان ایک ایسے فرزند سے محروم ہوگیا جس کی تلافی مدتوں نہ ہو سکے گی، انھوں نے ملک و قوم کی خاطر غریب الوطنی میں جان دی اور مرنے سے پہلے ایک ایسا کارنامہ انجام دے گئے جو ہند و پاک کی تاریخ میں یادگار رہے گا، مگر افسوس کہ اس کے خوشگوار نتائج اپنی آنکھوں سے نہ دیکھ سکے، پنڈت جواہر لال نہرو کی زندگی ہی میں یہ سوال پیدا ہوگیا تھا کہ ان کے بعد کوئی ایسی شخصیت نظر نہیں آتی جو وزارت عظمیٰ کے بارگراں کو سنبھال سکے، لیکن شاستری جی نے اٹھارہ مہینہ کی مختصر مدت میں یہ ثابت کردیا کہ وہ پنڈت جی کے صحیح جانشین تھے، اس قلیل مدت میں بڑے پیچیدہ اور نازک معاملات پیش آئے لیکن شاستری جی نے اپنے فہم و تدبر اور ہمت و پامردی سے ان کا پورا مقابلہ کیا، معاہدۂ تاشقند توان کے اور جنرل ایوب کے تدبر کا شاہکار ہے، گو اس سے سب مختلف فیہ مسائل حل نہیں ہوگئے، لیکن ہندوستان و پاکستان کی ہلاکت خیز جنگ کا خاتمہ ہوگیا، اور صلح و مسالمت کی ایسی فضا پیدا ہوگئی ہے کہ اگر فریقین نے ہوشمندی سے کام لیا تو ہندوستان و پاکستان کے درمیان مصالحت اور دوستی کا خوشگوار دور شروع ہو سکتا ہے۔



شاستری جی بڑے ٹھنڈے دل و دماغ کے اور طبعاً نرم مزاج، صلح جو اور امن پسند انسان تھے، لیکن سختی کے موقع پر سخت اور ہمت و استقلال کا پیکر بن جاتے تھے، انھوں نے اپنی سلامت روی اور ہوشمندی سے ملک کو بڑے نازک حالات سے نکالا، افسوس ہے کہ اس کو ان کی صلاحیتوں سے زیادہ فائدہ اٹھانے کا موقع نہ مل سکا لیکن یہ ملک کی خوش قسمتی ہے کہ شاستری جی کی جانشینی ایک ایسی شخصیت کے حصہ میں

آئی ہے جو اپنے نامور باپ کے بہت سے اوصاف و خصوصیات کی حامل ہے، اس لئے یقین ہے کہ ملک پنڈت جواہر لال نہرو کی قائم کی ہوئی راہ پر گامزن رہے۔

~~~~~~~~~~~~

مشہور استاد سخن تلوک چند محروم کی وفات ادبی دنیا کا افسوسناک سانحہ ہے، وہ ہماری پرانی بزم ادب کی یادگار تھے، اردو شاعری کے اساتذہ میں ان کا نہایت ممتاز مقام تھا، فن شاعری پر ان کی نظر بڑی گہری اور وسیع تھی، اور ان کا کلام جدت و قدامت کے صالح عناصر کا سنگم تھا، ان کو ہر صنف شاعری پر یکساں قدرت حاصل تھی، ان میں پرانی تہذیب کی بہت سی خوبیاں اور وضعداریاں جمع تھیں، ان کا دل دوسرے مذاہب اور اس کے بزرگوں کے لیے بھی وسیع تھا، بارگاہ نبوی میں بھی ہدیۂ عقیدت پیش کرتے تھے، قوم و ملک نے بھی ان کے کمالات کی پوری قدردانی کی اور ان کو ہر طرح کے اعزاز و اکرام سے نوازا، ان کی پوری زندگی علم و ادب کی خدمت میں گذری، اپنے بعد متعدد ادبی یادگاریں چھوڑ گئے، ان کی مادی یادگار مشہور شاعر جگن ناتھ آزاد ہیں، جنھوں نے اپنے محترم والد کی بہت سی خوبیاں حصہ میں پائی ہیں۔

~~~~~~~~~~~~

افسوس ہے کہ منشی احترام علی صاحب کاکوروی نے ایک طویل علالت کے بعد انتقال کیا، وہ ایک نامور باپ منشی احتشام علی صاحب مرحوم رئیس کاکوری کے فرزند اور خود بھی بڑی خوبیوں کے انسان تھے، دار العلوم ندوۃ العلماء سے ان کو موروثی تعلق تھا، وہ اس کے معتمد مال تھے، ایک زمانہ میں لکھنؤ کے مقامی قومی کاموں میں بھی حصہ لیتے تھے، لیکن ادھر کچھ دنوں سے خانہ نشینی کی زندگی اختیار کر لی تھی، لکھنؤ کا مسلم یونیورسٹی کنونشن ان ہی کی کوشش کا نتیجہ تھا، وہ پشتینی رئیس تھے، لیکن طبعاً نہایت متواضع، خلیق اور شرفائے اودھ کی تہذیب و شرافت کا نمونہ تھے۔ اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت فرمائے۔

~~~~~~~~~~~~
~~~~~~~~~~~~

قرآن مجید کی سب سے مستند تفسیر وہی ہے، جو قرونِ اولیٰ کے علماء و مفسرین سے مروی ہو، لیکن افسوس ہے کہ ان تفسیری روایات کے علاوہ جو حدیث کی کتابوں میں ہیں ان کی کوئی مرتب تفسیر محفوظ نہیں رہی، ائمہ تبع تابعین میں بحیثیت مفسر کے امام سفیان ثوریؒ کا نہایت بلند مقام تھا، خوش قسمتی سے ان کی تفسیری روایات کا ایک مرتب اور نادر مجموعہ جو ان کے شاگرد رشید ابوحذیفہ موسیٰ بن مسعود نہدی بصری سے مروی ہے، کتب خانہ رامپور میں محفوظ تھا، ہمارے فاضل دوست مولانا امتیاز علی خاں صاحب عرشی نے اس کو ترتیب و تہذیب کے جملہ لوازم و شرائط کے ساتھ شائع کیا ہے، انھوں نے جس محنت اور تلاش و تحقیق اور دقت نظر سے اسکو مرتب کیا، خصوصاً تفسیر کے مندرجات کی جس عرق ریزی سے تخریج کی ہے، اور ان پر جو حواشی لکھے ہیں، اور اس کی دوسری خوبیوں کا صحیح اندازہ کتاب کے مطالعہ ہی سے ہو سکتا ہے، فاضل مرتب نے یہ کتاب شائع کرکے نہایت مفید دینی و علمی خدمات انجام دی، اس کی اشاعت سے تفسیر کا ایک قدیم اور معتبر مرتب ماخذ اہل علم کے ہاتھوں میں آگیا، کتاب حسن طباعت سے بھی آراستہ ہے، نہایت خوبصورت ٹائپ میں چھپی ہے، قیمت تحریر نہیں، مرتب سے رضا لائبریری رامپور سے ملے گی۔



راقم آثم انشاء اللہ العزیز آخر فروری میں حج بیت اللہ ادام اللہ شرفاً و تعظیماً کے لیے روانہ ہو جائے گا، آخر مئی تک واپسی ہوگی، میری عدم موجودگی میں رفیق عزیز سید صباح الدین عبدالرحمٰن دارالمصنفین کے جملہ کام انجام دیں گے، ناظرین دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ حج مبرور عطا فرمائے۔



# مقالات

## نفحات الانس پر تحقیقی نظر

از جناب سید وحید اشرف صاحب شعبۂ فارسی مسلم یونیورسٹی علی گڑھ

(۲)

اس کے بعد وہ دونوں خطوط بھی لطائف میں درج ہیں، تقریباً یہی سطور اور وہ دونوں خطوط نفحات الانس میں بھی منقول ہیں، نفحات کی عبارت ملاحظہ ہو:

"شیخ کمال الدین عبد الرزاق کاشی رحمۃ اللہ علیہ مرید شیخ نور الدین عبد الصمد نطنزی است..... با شیخ رکن الدین علاء الدولہ سمنانی قدس اللہ سرہ معاصر بودہ است و میان ایشان در قول بوحدۃ وجود مخالفات و مباحثات واقع است و در آن معنی بیک دیگر مکتوبات نوشتہ اند، امیر اقبال سیستانی در راہ سلطانیہ با شیخ کمال الدین عبد الرزاق ہمراہ شدہ بود از وی استفسار آں معنی کردہ و یراد آں معنی غلو تمام یافتہ، پس از امیر اقبال سیستانی پرسیدہ کہ شیخ تو در شان شیخ محی الدین العربی و سخن او چہ اعتقاد دارد؟ در جواب گفتہ است کہ او را مردی عظیم الشان میداند در معارف، اما می فرماید کہ در این سخن کہ حق را وجود مطلق گفتہ غلط کردہ و این سخن را نمی پسندد، وی گفتہ اصل ہمہ معارف او خود ہمیں سخن است و ازیں بہتر سخنی نیست، عجب کہ شیخ تو ایں را انکار میکند و جملۂ انبیاء و اولیاء و ائمہ بریں مذہب بودہ اند امیر اقبال ایں سخن را بشیخ خود عرضہ داشت کردہ بودہ است، شیخ در جواب نوشتہ است کہ در جمیع

ملل ونحل بدیں رسوائی سخن کس نگفته است وچوں نیک بازنگری مذہب طبیعیه دہریه بہتر بسیار است ازیں عقیده اند ودر نفی وابطال ایں سخنان بسیار نوشته، وچوں ایں خبر شیخ کمال الدین عبدالرزاق رسید بشیخ رکن الدین علاء الدوله مکتوبی نوشته است وشیخ آنرا جواب نوشته وہر دو مکتوب بعبارت ایشان نقل کرده می شود۔[1]

اس کے بعد وہ دونوں خطوط بھی منقول ہیں۔

آگے چل کر سید اشرفؒ نے یہ بتایا ہے کہ شیخ علاء الدولہ سمنانی کا شیخ اکبر سے مسئلۂ وحدۃ الوجود پر اختلاف حقیقی نہیں ہے، بلکہ اس وجہ سے ہے کہ شیخ علاء الدولہ نے وجود مطلق سے وہ مراد نہیں لی ہے جس معنی میں شیخ اکبر نے استعمال کیا ہے، وجود مطلق کی تعریف دونوں نے مختلف طریقوں سے کی ہے؛ شیخ اکبر نے وجود حق کو وجود مطلق کہا ہے اور شیخ علاء الدولہ نے فعل حق کو وجود مطلق کہا ہے، دونوں نے وجود کے تین مراتب مقرر کیے ہیں، شیخ اکبر کے نزدیک وجود کی تین قسمیں یہ ہیں: وجود مطلق، وجود مقید اور وجود عام۔ اس میں وجود حق کو وجود مطلق کہا ہے۔[2] شیخ علاء الدولہ کے نزدیک وجود کی تین قسمیں یہ ہیں: وجود حق جو ازلی و سرمدی ہے، اس صفت میں کوئی شریک نہیں، دوسرے وجود مقید یعنی مخلوق حق، تیسرے وجود مطلق یعنی فعل حق۔[3] کاتب، مکتوب اور کتابت کی مثال میں کاتب اصل وجود ہے، اور مکتوب وجود مقید ہے جو نتیجۂ فعل کاتب ہے اور کتابت وجود مطلق ہے جو فعل کاتب ہے۔[4]

حضرت سید اشرف نے یہ بھی بتایا ہے کہ وحدۃ الوجود کے بارے میں شیخ اکبر سے شیخ علاء الدولہ کے اختلاف کی شدت ابتدائی زمانہ میں تھی، بعد میں شیخ علاء الدولہ وجود مطلق کے بارے میں شیخ اکبر کے نظریہ کو صرف اجتہادی غلطی سے تعبیر کرتے تھے۔[5]

---

[1] نفحات الانس ص ۴۸۲ [2] لطائف اشرفی ج ۲ ص ۱۴۶ [3] العروہ لاہل الخلوہ والجلوہ ورق ۲۴ [4] یہ مثال بھی العروہ سے ماخوذ ہے۔ [5] لطائف اشرفی ج ۲ ص ۱۴۱

سید اشرف کی مذکورۂ بالا تشریحات لطائف اشرفی میں موجود ہیں اور اس ضمن میں جو عبارت لطائف میں ہے بعینہ وہی عبارت نفحات الانس میں بھی ہے، وجود کے اقسام اور اس بارے میں شیخ اکبر سے اختلاف کی بحث کو شیخ علاء الدولہ سمنانی نے اپنی کتاب العروہ میں بیان کیا ہے، العروہ کی اور بھی عبارتیں لطائف اشرفی میں موجود ہیں، اور ایک جگہ اس کتاب کا ذکر بھی ملتا ہے لیکن اس موقع پر لطائف اشرفی کی زبان العروہ سے بالکل مختلف ہے، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہاں جامی نے عبارت براہ راست لطائف اشرفی سے لی ہے، نہ کہ العروہ سے، یہاں لطائف اشرفی اور نفحات الانس کی عبارتیں نقل کیجاتی ہیں،

| لطائف اشرفی | نفحات الانس |
| --- | --- |
| حضرت قدوة الکبریٰ میفرمودند کہ تخطیۂ ایشان | شیخ رکن الدین علاء الدولہ قدس اللہ تعالیٰ |
| نسبت شیخ اکبر بسیار غریب نمودہ باوجودیکہ | روحہ بزرگی و کمال حضرت شیخ رضی اللہ عنہ |
| خود بہ بزرگی ایشان اعتراف کردہ اند چنانکہ | در بسیاری از حواشی فتوحات اعتراف نمودہ |
| در حواشی فتوحات بعضی جاہا بخطاب ایشان | است چنانکہ در خطاب بوی نوشتہ کہ ایہا |
| نوشتہ اند ایہا الصدیق و ایہا المقرب و | الصدیق و ایہا المقرب و ایہا الولی و ایہا |
| ایہا العارف الحقانی و این حواشی حالا | العارف الحقانی و این حواشی حالا بخط وی |
| موجود اند چو حضرت ایشان را سخن | بر کنار فتوحات موجود است اما وی را |
| بادب گفتہ ایم در مواجہ مکابرہ در سخن | در آں معنی کہ حضرت حق را وجود مطلق گفتہ |
| نکردیم اما بہر حال در سخن ایشان تاویل | است تخطیہ بلکہ تکفیر کردہ است و بعضی |
| کردہ ایم و عظمت محاورۂ ایشان نماند کہ | از اہل عصر کہ سخنان ہر دو شیخ را تتبع بسیار |
| خاطر مبارک شان را نشان کردہ آید | کردہ بود بہر دو اخلاص و اعتقاد تام داشتہ |
| اکنون بباید دانست کہ در حقیقت توحید میان | و در بعضی از رسائل خود نوشتہ است کہ |

ایشان خلاف نیست وتخطیه وتکفیر حضرت
شیخ رکن الدین علاء الدوله نسبت حضرت
شیخ عبدالرزاق بآن معنی است که وی از
کلام شیخ فهم کرده نه بآن معنی که مراد شیخ است
زیراکه وجود را سه اعتبار است یکی اعتبار
وی بشرط شئی که وجود مقید است دوم لابشرط
شئی که وجود عام است وسوم بشرط لاشئی
که وجود مطلق است، آنکه شیخ قدس سره
ذات حق سبحانه تعالی را وجود مطلق گفته است
بمعنی اخیر است وشیخ رکن الدین آنرا بر
وجود عام محمل کرده و در نفی وانکار آن مبالغه
نموده باوجود آنکه خود باطلاق وجود ذات
بمعنی اخیر اشارت کرده است چنانچه در
بعضی رسائل فرموده که الحمد لله علی الایمان
بوجوب وجوده ونزاهته ان یکون مقیداً
محدوداً مقیداً الا یکون له بلا مقید است،
چون وجود مقید محدود نباشد ومطلق نباشد
که وجود وی موقوف باشد بر مقیدات ناچار
مطلقی خواهد بود لابشرط شئی که هیچ یک از قیود

در حقیقت توحید میان ایشان خلافی نیست
وتخطیه وتکفیر شیخ رکن الدین علاء الدوله
مر شیخ را رضی الله عنه راجع بآن معنی است
که از کلام شیخ فهم کرده است نه بآن معنی
که مراد شیخ است، زیراکه وجود را سه
اعتبار است یکی از اعتبار وی بشرط شئی
که وجود مقید است ودوم بشرط لاشئی
که وجود عام است وسوم لابشرط شئی
که وجود مطلق است آنکه شیخ رضی الله عنه
ذات حق را سبحانه وجود مطلق گفته بمعنی
اخیر است وشیخ رکن الدین علاء الدوله
آنرا بر وجود عام محمل کرده ودر نفی وانکار
آن مبالغه نموده، باوجود آنکه خود باطلاق
وجود ذات بمعنی اخیر اشارت کرده است
چنانکه در بعضی رسائل فرموده است که
الحمد لله علی الایمان بوجوب وجوده ونزاهته
عن ان یکون مقیداً محدوداً ومطلقاً
لا یکون له بلا مقیدات۔ چون وجود مقید
محدود نباشد که وجود وی موقوف باشد

بہ مقیدات و بہ مطلق خواہ بود لا بشرط شی کہ ہیچ
یکی از قیود عموم شرط نباشد و قیود و تعینات
شرط ظہور وی باشد در مراتب نہ شرط وجود
وی فی حد ذاتہ و نزاع مذکور ازین قبیل شد[1]

و قیود و تعینات شرط ظہور وی باشد
در مراتب نہ شرط وجود او فی حد ذاتہ
و نزاعی کہ میان شیخ رکن الدین علاء الدولہ
و شیخ کمال الدین عبد الرزاق کاشی
رحمہما اللہ تعالیٰ پیش ازین مذکور شد آں
نیز ازین قبیل تواند بود واللہ تعالیٰ اعلم بالسرائر[2]

اور شیخ علاء الدولہ سمنانی نے اپنی کتاب العروہ[3] میں وجود کی بحث اس طرح کی ہے:

"وجود سہ نوع است یکی وجود حق کہ ازلی و ابدی است و ہیچ کس در آں صفت با وی شریک نیست، دوم وجود مقید کہ مخلوق حق است و صفت او از فیض ایجاد آں وقت کہ خواستہ ظاہر گشتہ، سوم وجودیست مطلق کہ فعل حق سبحانہ میگویم آنرا و آں وجود بتقیدات ظاہر میشود پس بہ طریق حصر دانستی کہ وجود حق تعالیٰ ازلی و سرمدی است و وجود مطلق علت وجود آثار، و وجود مقید اثر آں فعل، پس مگوی او را کہ بسیار آثار و انواع افعال و صفات متضادہ و تعدد اسماء وحدت ذات حق را ہیچ زیانی و نقصانی نمیرساند چنانکہ ترا با وجود آنکہ مخلوقی، صفات و اسماء صفات و افعال و آثار ہیچ از یک ذات باو کنند با وجود آنکہ از رتبت بسایط و ستہ کہ مفردات بی واسطہ در ابداعات و از حضرت وحدت تا وجود مرکب تو ہیچ نسبتی نمی تواں کردن، غرض آنکہ بدانی کہ ہر کس دعوی می کند کہ وجود مطلق ذات حق تعالیٰ و تقدس است غافلی بیحاصلی بی معرفت است۔"

(۴) مقدمہ نفحات الانس کی تمام عبارتیں لطائف اشرفی کے مختلف لطیفوں میں ملتی ہیں، مزید دیکھئے

۱؎ لطائف اشرفی ج ۲ ص ۱۴۰ ۲؎ نفحات الانس ص ۵۵۴ ۳؎ العروہ لاہل الخلوۃ والجلوۃ ق ۲۴

بات یہ ہے کہ نفحات میں صرف انہی عبارتوں کے ماخذ کا ذکر کیا گیا ہے جن کا ذکر لطائف میں ملتا ہے، اور جن کے ماخذ کے بارے میں لطائف خاموش ہے، وہاں نفحات نے بھی خاموشی اختیار کی ہے، اس اجمال کی تفصیل یہ ہے:

(۱) نفحات الانس کے مقدمہ کا پہلا عنوان ہے "تمہید فی القول فی ولایت الولی" اس کے تحت نفحات میں جو کچھ مندرج ہے وہ لطائف اشرفی کے لطیفہ دوم "در بیان معرفت ولایت ولی واقسام او" سے لفظ بلفظ ملتا ہے، البتہ نفحات میں لطائف کے بعض بیانات کو قلم انداز کر دیا گیا ہے، دونوں کے ماخذ میں کوئی اختلاف نہیں، مثال کے لیے یہاں دونوں کی عبارتیں نقل کیجاتی ہیں:

| نفحات الانس | لطائف اشرفی |
|---|---|
| ولایت مشتق است از ولی کہ قرب است و آں دو قسم است: ولایت عامہ، ولایت خاصہ، ولایت عامہ مشترک است میان ہمہ مومنان. قال اللہ تعالیٰ اللہ ولی الذین آمنوا یخرجھم من الظلمات الی النور. ولایت خاصہ مخصوص است بواصلان از ارباب سلوک وہی عبارۃ عن فناء العبد فی الحق وبقائہ بہ فالولی ہو الفانی فیہ والباقی بہ، و فنا عبارت است از نہایت سیر الی اللہ و بقا عبارت است از بدایت سیر فی اللہ | حضرت نور العین از معنی ولایت درخواست کردند، فرمودند کہ ولایت مصدر ولی آمدہ بمعنی قرب است و آں دو قسم بود ولایت عامہ و ولایت خاصہ، ولایت عامہ مشترک است میان ہمہ مومنان قال اللہ تعالیٰ اللہ ولی الذین آمنوا یخرجھم من الظلمات الی النور، ولایت خاصہ مخصوص است بواصلان از ارباب سلوک وہی عبارت عن فناء العبد فی الحق وبقائہ بہ. قالوا الولی ہو الفانی فیہ والباقی بہ حضرت کبیر بعرض رسانیدند کہ فنا عبارت |

از چه باشد؟ فرمودند فنا عبارت است
از نهایت سیر الی الله و بقا عبارت است
از بدایت سیر فی الله، چه سیر الی الله
وقتی منتهی شود که بادیهٔ وجود را بقدم صدق
یکبارگی قطع کند و سیر فی الله آنگه متحقق
گردد که بنده را از فنای مطلق وجودی
و ذاتی مطهر از لوث حدثان ارزانی
دارد تا بدان در عالم اتصاف باوصاف
الٰهی و اخلاق نامتناهی ترقی کند۔

ابوعلی جرجانی گوید رحمة الله علیه الولی
هو الفانی من حاله والباقی فی المشاهدة
الحق لم یکن له عن نفسه اخبار ولا مع غیر
الله قرار۔

ابراهیم ادهم مردی را گفت که خواهی
که ولی باشی از اولیای خدای تعالیٰ؟
گفت بلی خواهم۔ گفت لاترغب فی شئ
من الدنیا والآخرة وافرغ نفسک
لله تعالیٰ واقبل بوجهک الیه۔

حضرت قدوة الکبریٰ از رسالهٔ قشیریہ

چه سیر الی الله وقتی منتهی شود که بادیهٔ وجود
را بقدم صدق یکبارگی قطع کند و سیر فی الله
از لوث حدثان ارزانی دارد، تا بدان
در عالم اتصاف باوصاف الٰهی و تخلق
باخلاق ربانی ترقی کند۔

ابوعلی جوزجانی رحمة الله گوید: الولی
هو الفانی من حاله والباقی فی مشاهدة الحق
ولم یمکن له عن نفسه اخبار ولا مع غیر الله
قرار، ولی آن بود که فانی بود از حال خود
و باقی بود بمشاهدهٔ حق سبحانه و تعالیٰ ممکن
نباشد مر او را که از خود خبر دهد یا جز خدا نزد
بیارامد۔

ابراهیم ادهم رحمة الله تعالیٰ مردی را
گفت خواهی که ولی باشی از اولیاء الله
تعالیٰ؟ گفت بلی خواهم، گفت لاترغب
فی شئ من الدنیا و عقبیٰ رغبت مکن که رغبت
باینها اعراض بود از حق سبحانه و تعالیٰ
و فارغ کن مر خو ... برای دوستی
خداوند و دنیا و عقبیٰ را در دل راه مده

نقل می کنند: ان الولی له معنیان احدهما
فعیل بمعنی مفعول، وهو من یتولی الله امره
قال الله تعالی وهو یتولی الصالحین
فلا یکله الی نفسه لحظة بل
یتولی الحق سبحانه رعایته،
والثانی فعیل مبالغة بمعنی الفاعل وهو
الذی یتولی عبادة الله وطاعته وعبادته
تجری علیه علی التوالی من غیر ان یتخللها
عصیان وکلا الوصفان واجب حتی
یکون الولی ولیا یجب قیامه بحقوق الله تعالی
علی الاستقصاء والاستیفاء ودوام
حفظ الله ایاه فی السراء والضراء

حضرت کبیر از شرائط ولی درخواستند
قال الاشرف الولی علیه متأنس بالله
ومتوحش عن غیر الله

حضرت قدوة الکبری میفرمودند ومن
شرائط الولی ان یکون محفوظا کما ان من
شرط النبی ان یکون معصوما وکل من کان
للشرع علیه اعتراض فهو مغرور ومخادع

وروی دل تجلی آرد وچون این اوصاف
در تو موجود شد ولی باشی۔

وفی الرسالة القشیریة: ان الولی له معنیان
احدهما فعیل بمعنی مفعول وهو من یتولی الله
امره، قال الله تعالی وهو یتولی الصالحین
فلا یکله الی نفسه لحظة بل یتولی
الحق سبحانه رعایته، والثانی فعیل
مبالغة من الفاعل وهو الذی یتولی
عبادة الله وطاعته فعبادته تجری علیه علی
التوالی من غیر ان یتخللها عصیان وکلا
الوصفین واجب حتی یکون الولی ولیا یجب
قیامه بحقوق الله علی الاستقصاء والاستیفاء
ودوام حفظ الله ایاه فی السراء والضراء
ومن شرط الولی ان یکون محفوظا کما ان الشرط
للنبی ان یکون معصوما فکل من کان للشرع
علیه اعتراض فهو مغرور ومخادع۔

قصد ابو یزید البسطامی قدس الله تعالی
روحه بعض من وصف بالولایة فلما دخل
مسجده قعد ینتظر خروجه فرمی الرجل ورمی

قصد ابو یزید البسطامی قدس اللہ سرہ
بعض من وصف بالولایت فلما دنی الی
مسجدہ قعد ینتظر خروجہ فخرج الرجل ورمی
بزاقہ نحو القبلۃ فانصرف ابو یزید البسطامی
ولم یسلم علیہ فکیف یکون امیناً علی اسرار الحق۔
حضرت قدوۃ الکبری میفرمودند کہ
شخصی نزدیک ابوسعید ابوالخیر قدس اللہ
سرہ در آمد، نخست پای چپ در مسجد نہاد،
شیخ او را گفت باز گرد ہر کہ در خانۂ دوست
ادب آمدن نداند ما را نشاید کہ با وی صحبت داریم
حضرت کبیر در محل نیاز آمدہ عرض
رسانید کہ مراد از محفوظ کہ در شرط ولی
آمدہ است از ہمہ عصیان است یا بعض؟
قال الاشرف شرط الولی ان یکون محفوظاً
من الاصرار علی المعصیۃ حتی لا یصر علی
الذنوب الصغار۔ قیل الولی یکون محفوظاً
من الصغائر من حیث الاصرار ولقد
قیل للجنید قدس اللہ سرہ ہل الولی یزنی
یا ابا القاسم؟ نطرق ملیاً ثم رفع راسہ

بزاقہ نحو القبلہ فانصرف ابو یزید ولم یسلم
علیہ وقال ہذا رجل غیر مامون علی ادب
من آداب الشریعۃ فکیف یکون امیناً
علی اسرار الحق
شخصی نزدیک شیخ ابوسعید ابوالخیر
در آمد نخست پای چپ اندر مسجد نہاد،
شیخ او را گفت: باز گرد کہ ہر کس در خانۂ
دوست ادب آمدن ندارد ما را نشاید
کہ با وی صحبت داریم
شیخ رکن الدین علاء الدولہ قدس اللہ
روحہ فرمودہ است: انبیاء علیہم السلام
از انشای گناہ عامداً معصوم اند و
اولیاء از خوار داشت گناہ محفوظ۔
از مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم مروی است
ان تغفر اللہم فاغفر جماً وای عبد
لک لا الما
و نزدیک این بیچارہ ہیچ گناہی
بدتر از این نیست کہ بندہ خود را مقصر
محروم نداند۔[1]"

---

[1] نفحات الانس ص ۶۰۵

وکان کان امر اللہ قدراً مقدوراً۔
شیخ رکن الدین علاءالدولہ قدس اللہ
روحہ فرمودہ است انبیاء علیہم السلام
از انشای گناہ عامداً معصوم اند واولیاء
از خوار داشت گناہ محفوظ، از مصطفی
صلی اللہ علیہ وسلم مروی است ان تغفر
اللھم فاغفر جماً وای عبد لک لا الما
ونزدیک ایں بیچارہ ہیچ گناہی بدتر
ازیں نیست کہ بندہ خود را مقصر و
محروم نداند۔[1]

(ب) نفحات کے مقدمہ کے دوسرے عنوان "والقول فی معرفۃ العارف والمتعرف والجاہل" کی عبارتیں لطائف کے تیسرے لطیفہ "دربیان معرفت عارف ومتعرف وجاہل" میں ملتی ہیں۔ دونوں نے اپنا ماخذ ترجمۂ عوارف بتایا ہے۔

(ج) مقدمۂ نفحات کے تیسرے عنوان "القول فی معرفۃ الصوفی والمتصوف والملامتی والفقیر والفرق بینہم" کی عبارتیں لطائف کے چوتھے لطیفے میں ملتی ہیں، دونوں کا ماخذ ترجمہ عوارف ہے۔

(د) مقدمہ نفحات کا چوتھا عنوان ہے "القول فی التوحید ومراتب اربابہ" اسکی عبارتیں لطائف کے لطیفۂ اولیٰ "دربیان توحید ومراتب او" میں ملتی ہیں، دونوں کا ماخذ ترجمۂ عوارف ہے۔

(س) مقدمۂ نفحات کا چوتھا عنوان ہے "القول فی اصناف ارباب الولایت قدس اللہ تعالیٰ

---

[1] برکات چشتیہ لطیفہ دوم ص ۱۳۰ - ۱۳۴

کا ماخذ نفحات میں کشف المحجوب بتایا گیا ہے، لطائف میں اس کی عبارتیں مختلف لطیفوں میں ملتی ہیں اور چھٹے لطیفہ میں کشف المحجوب کا ذکر کیا گیا ہے۔

(۶) چھٹے عنوان القول فی الفرق بین المعجزۃ والکرامۃ والاستدراج کا ماخذ تفسیر کبیر ہے، ماخذ لطائف کے پانچویں لطیفہ کا بھی ہے۔ دونوں کی عبارتیں یکساں ہیں۔

(۷) ساتویں عنوان "القول فی اثبات کرامۃ الاولیاء" کے ماخذ کشف المحجوب، دلائل النبوت، علام الہدیٰ ہیں، یہی ماخذ لطائف کے پانچویں لطیفہ میں بھی مذکور ہیں، اور نفحات و لطائف کی عبارتیں یکساں ہیں۔

لطائف (ص ۶۵) میں دلائل النبوت سے نقل کرنے کے بعد نظام یمنی مندرجہ ذیل عبارت لکھتے ہیں:

"... وہمچنیں از سائر صحابہ و تابعین و تبع تابعین و مشائخ طریقت طبقہ بعد طبقہ نہ چنداں کرامات و خوارق عادات ظاہر شدہ کہ در حیز تحریر و تقریر گنجد

قلم بشگافتہ از شرح تحریر    زبان عاجز شدہ از حسن تقریر

باستثنا شعر یہی عبارت اسی انداز سے نفحات میں بھی ہے۔

اس کے بعد امام قشیری سے چند سطور نقل کرنے کے بعد لطائف (ص۶۶) میں یہ عبارت مندرج ہے:

"مقصود ازیں ہمہ مبالغہ و تطویل در اثبات کرامت اولیاء آنست کہ تا ہر سلیم العقلی کہ [illegible] این طائفہ و مطالعۂ اقوال ایشان کردہ است سخنان سست و حکایات نادرست اصحاب [illegible] ارباب ضلالت کہ دریں زمان ظاہر شدہ اند و نفی کرامات اولیاء بلکہ معجزات انبیاء [illegible] [illegible] و دین خود برباد [illegible] باعث این طائفہ بر نفی کرامات آنست کہ خود را در ہیچ مراتب ولایت نمی یابند [illegible] ایشان [illegible] میکنند تا پیش عوام فضیحت نشوند از فضیحت خواص نمی اندیشند با آنکہ اگر صد ہزار خارق عادات [illegible] ایشان [illegible] شود [illegible]

ایشان موافق احکام شریعت است و باطن ایشان مطابق آداب طریقت آں از قبیل مکرو

استدراج خواہد بود نہ از مقولات ولایت و کرامت "

نفحات میں بھی یہی عبارت اسی انداز سے ملتی ہے۔

(ل) مقدمۂ نفحات کا آٹھواں عنوان ہے "القول فی انواع الکرامات و خوارق العادات"۔ اس کی عبارتیں بھی لطائف کے پانچویں لطیفہ میں لفظ بلفظ موجود ہیں، لیکن دونوں میں سے کسی نے آخذ نہیں بتائے ہیں۔

(ک) مقدمۂ نفحات کے نویں عنوان "القول فی انہ متی سمیت الصوفیۃ صوفیۃ" کی عبارتیں لطائف کے چوتھے لطیفہ میں ملتی ہیں، دونوں کے مآخذ ایک ہیں،

اس کے بعد جامی نے ایک پیراگراف اپنی کتاب کے بارے میں تحریر کرنے کے بعد جو کچھ لکھا ہے وہ لطائف میں لفظ بلفظ ملتا ہے[۱]۔

نفحات الانس اور لطائف اشرفی کی اس یکسانی کو محض امر اتفاقی نہیں قرار دیا جا سکتا۔

یہاں یہ کہا جا سکتا ہے کہ ہو سکتا ہے کہ خود لطائف اشرفی ہی کی عبارتیں الحاقی ہوں لیکن یہ محض قیاس ہے، جو کسی دلیل پر مبنی نہیں، اور مندرجہ ذیل وجود کی بنا پر زیادہ قرین قیاس یہی ہے کہ نفحات الانس ہی میں لطائف اشرفی سے خوشہ چینی کی گئی ہے۔

(۱) مذکورہ پچھلے تین شواہد یہ ظاہر کرتے ہیں کہ جامی کے پیش نظر لطائف اشرفی تھی، اس لیے نفحات الانس کا مقدمہ ترتیب دینے کے لیے لطائف کے منتشر مضامین کو یکجا مرتب کر دینا آسان تھا، اور یہ بات بعید از قیاس بھی نہیں ہے،

(ب) مقدمۂ نفحات الانس کی عبارتیں لطائف اشرفی میں مربوط انداز میں کسی ایک لطیفہ میں نہیں ہیں، بلکہ مختلف لطیفوں میں مختلف سوالات کے جوابات کے طور پر مندرج ہیں، اس لیے اگرچہ یہ

---

[۱] دیکھئے برکات چشتیہ ص ۴۰-۴۱-۴۴-۴۵

عبارتیں منتشر انداز میں ہیں لیکن برمحل ہیں، ان تمام عبارتوں کو لطائف اشرفی جیسی ضخیم کتاب میں الحاقی قرار دینا ایک ایسے امر دشوار کو تسلیم کرنا ہے جو قیاس سے باہر ہے، ان تمام عبارتوں کا ٹھیک ٹھیک اپنی جگہ پر ہونا یہ ظاہر کرتا ہے کہ یہ مصنف کی عبارتیں ہیں،

(ج) اس میں شک نہیں کہ لطائف اشرفی میں الحاقی عبارتیں ہیں لیکن یہ وہ عبارتیں ہیں جو بالواسطہ یا بلاواسطہ حضرت سید اشرف کی ذات سے وابستہ ہیں، الحاق یا تحریف کرنے والوں کا مقصد محض آپ کی شخصیت کو مبالغہ آمیز طریقہ میں پیش کرنا تھا، ان عبارتوں کا تعلق کرامتوں، آپ کے شاہی مرتبہ، سمنان کی سلطنت اور آپ کے آباء واجداد سے ہے، یہ الحاقی عبارتیں بعض تضاد یا تاریخی غلطیوں کی بنا پر ایک محقق کی گرفت سے باہر نہیں ہیں،

(۵) نفحات الانس کا اصل ماخذ طبقات الصوفیہ ہروی ہے، اس کی زبان جامی کے دور کے لحاظ سے زیادہ رواں اور شستہ نہیں ہے، اور کہیں کہیں ایسے الفاظ بھی آئے ہیں جو جامی کے دور تک بالکل متروک ہو چکے تھے، جامی نے طبقات الصوفیہ ہروی کے لہجہ کو زیادہ رواں بنایا ہے اور متروک الفاظ کا ترجمہ کر دیا ہے، لطائف اشرفی میں بھی طبقات الصوفیہ ہروی سے بہت سے واقعات نقل کیے گئے ہیں اور اس کی زبان میں ترمیم و تبدیلی کرکے اس کو رواں اور سہل الفہم بنایا گیا ہے جامی مقدمۂ نفحات الانس میں لکھتے ہیں:

"......بارہا در خاطر این فقیر میگذشت کہ بقدر وسع و طاقت در تحریر و تقریر آن کوشش نماید و آنچہ معلوم میشود بعبارتی کہ متعارف اہل روزگار است در بیان آرد و آنرا کہ مفہوم نشود در حجاب متروکستان گذارد"

مگر ہمیں یہ عبارت متعارف اہل روزگار سب سے پہلے لطائف اشرفی میں ملتی ہے، یہاں تک کہ ہروی کے جن متروک الفاظ کا ترجمہ لطائف میں ہے، وہی نفحات میں بھی ہے، اور جن متروک اور

اصل میں بعض لوگ شاعر ہوتے ہیں اور بعض آذر، چند خوش نصیب شاعر بھی ہوتے ہیں اور آذر بھی۔ ان کی شاعری میں حسن بینی کے ساتھ حسن پرستی بھی ملتی ہے، یہ اپنے قلب کی وسعت میں جلوۂ نگار دیکھتے ہیں، اور اپنے جذبات و محسوسات کو بیان کرتے ہیں، یہ بت بھی تراشتے ہیں، یہ دیدۂ چشم پر تصویر آفرینی بھی کرتے ہیں، پھر ان پر جان نثار کرتے ہیں، کبھی گوشت پوست کے زندہ اصنام ان کے پہلو نشین ہوتے ہیں، وہ ان کے گوشت پوست کے پرستار ہوتے ہیں، ان کی عریانی، ان کے اجسام کی حرارت، اشعار کے دام میں مقید ہوتی ہے۔ اس طرح ان کی شاعری میں جذبات کی تحلیل، فکر کی رفعت اور خیال کے ابلاغ کیساتھ لذتِ وصل بھی ملتی ہے۔ ایسے شاعروں کی عظمت اس حقیقت میں پوشیدہ ہے کہ وہ دونوں کوچوں سے سلامت گزر جاتے ہیں سے

تمھارے ہاتھ سے کھاتا ہوں زخم سینہ کشا — در قبول کھلا ہے مری دعا کے لیے

گردن کے دکھانے کو صفا پھیر لیا منہ — کیا اس نے تغافل کو ملا یا ہے ادا میں

انداز دیکھ کر تری نیچی نگاہ کے — مجرم امیدوار ہیں عفوِ گناہ کے

عشق سینے میں بنا سوز تو آنکھوں میں سرشک — طرفہ شے ہے کہ کہیں آگ کہیں پانی ہے

کس کو تھی میکدۂ کون میں آنے کی خوشی — مجھکو اس نشے میں دم دے کے قضا لائی ہے

قطرے رخ پر یہ پسینے کے نہیں تارے ہیں — اڑتا بتا ہے ڈھلکنے سے کہ سیارے ہیں

ابرو میں خم کمر میں لچک زلف میں شکن — وہ کونسی جگہ ہے جہاں بانکپن نہیں

سرخ ہیں نشے سے آنکھیں کیا وہ دیکھیں گے ادھر — اب تو مہندی لگ گئی پائے نگاہ ناز میں

اگر بہ نظر غائر دیکھا جائے تو عبدالعزیز خاں عزیز بریلی کے گذشتہ ادوار شاعری کے محاسن و عصری میلانات کا مجموعہ معلوم ہوتے ہیں۔ ان کے انتقال کے وقت بریلی میں اردو شاعری لگ بھگ ڈیڑھ سو سال پرانی ہو چکی تھی۔ اس میں تلوار کی آب بھی تھی اور تلوار کی کاٹ بھی، چراغِ حرم کی تابندگی بھی تھی اور شمع بزم

مثنویاں کی روشنی بھی۔ اس میں رنگا رنگ خصوصیات شعری جمع ہوگئی تھیں، کیونکہ مختلف شاعروں نے اس کی تہذیب میں حصہ لیا تھا، محبت خاں محبتؔ نے غزل میں غم کا رنگ بھرا، غلام علی عشرتؔ[1] نے غزل کو زینِ محفل بنایا، نیاز احمد نیازؔ نے غزل کو صوفی کے تجربات و مشاہدات کا خوگر کیا، نیاز احمد خاں ہوشؔ نے غزل کو قصیدہ کی شوکت بخشی، عبدالعزیز خاں عزیزؔ نے غزل کو "عطر مجموعہ" بنایا، وہ گذشتہ صدی پر ختم ہونے والے بریلی کے دور شاعری کے منفرد و ممتاز شاعر تھے،

تلاش مضمون اور چستی بندش ہمارے پرانے شاعروں کے کلام کی بنیادی خصوصیات رہی ہیں، ایسی شاعری میں شعراء کو علم و فضل کے اظہار کا موقع ملتا تھا۔ اور اس کی واہ واہ بھی ہوتی تھی، اس باب میں اردو شعرا نے فارسی شعراء کا اثر قبول کیا، اور وہ اساتذہ فارسی کے رنگ میں شعر کہنے لگے، عبدالعزیز خاں عزیزؔ اردو شاعری کے مختلف رجحانات سے واقف تھے، تلاشِ مضمون اور چستی بندش کو انھوں نے بھی اپنایا، ان کی طبع موزوں اور حیرت انگیز علمیت نے ان کی رہبری کی اور وہ کسی بھی استادِ فن کی طرح اس منزل سے کامراں گزر گئے ؎

باعثِ پردہ دری گریۂ بیباک ہوا
پردۂ چشم بھی دامن کی طرح چاک ہوا

دست وحشت نے کسی وقت نہ کی کوتاہی
جیب و دامن نہ رہے جب تو جگر چاک ہوا

مے سے کشتی نہ بھری اپنی کبھی مثل ہلال
دور مینا بھی یہیں دورۂ افلاک ہوا

لبِ شیریں سے ہوئی اور زیادہ رغبت
خال کا عشق مجھے نشۂ تریاک ہوا

مے کے پینے سے ریا کی نہ رہی آلائش
آبِ انگور سے یہ دامنِ تر پاک ہوا

سرِ تسلیم کیا میں نے بھی خم صورتِ تیغ
قتل پر میرے جو آمادہ وہ سفاک ہوا

---

[1] میر غلام علی عشرتؔ (م ۱۲۳۸ھ) بریلی کے ایک بڑے شاعر گزرے ہیں، بدمات ۱۲۷۶ھ، ریاض الحسین ۱۲۳۱ھ، سحر البیان ۱۸۱۵ء اور دیوان غزلیات ان سے یادگار ہیں، آپ کا قیام رامپور میں رہا، شاعری میں سودا سے تلمذ حاصل تھا، خود ان کے شاگردوں کی تعداد طویل تھی جن میں بعض کافی مشہور ہوئے، تفصیلی مطالعہ کے لیے دیکھئے میرا مضمون "میر علی عشرت اور ان کی تصانیف" (قومی زبان کراچی ۱۹۷۱ء)

نکلنے دی ادب نے تپشوں کی حسرت		صید ہو کر جو میں وابستۂ فتراک ہوا
زیب اندام ہوا اوروں کو لباسِ گلرنگ		رشکِ گل رنگ ترا زینتِ پوشاک ہوا

عام وحشت ہے یہی اب کے تو دیکھو گے عزیز
کہ گریبان سحر تک میں عیاں چاک ہوا

عالم جدا ہے تیرے ہر اک عشقباز کا		تمکیں کا ہو کشتہ کوئی، کوئی ناز کا
عشاقِ زلف زندۂ جاوید کیوں نہوں		ہاتھ آگیا ہے سلسلہ عمرِ دراز کا
آنسو کے قطرے دارِ مژہ پر نہ کیوں چڑھیں		قابل سزا کے جرم ہے افشائے راز کا
ہے چھیڑ چھاڑ کا کسے یارا شبِ وصال		حیرت سے ہو مقابلہ اس وقت ناز کا
کاوے سے ایک لمحہ نہیں ہو اسے قرار		مرکب کبود چرخ ہے کس یکہ تاز کا
ظالم کی رسی ہوتی نہیں ہے کبھی دراز		برعکس اس کے حال ہو زلفِ دراز کا
افتادگی سے خاک کو حاصل ہوا سکوں		آسودگی نتیجہ ہے عجز و نیاز کا
قالب تہی ہوں صورتِ فانوس اہل بزم		قصہ سنیں جو شمع کے سوز و گداز کا
مژگاں سے گر کے خاک میں لے اشک مل رہا		لازم ہے تجھکو سوچ نشیب و فراز کا

عشق و ہوس کو جو نہیں پہچانتا عزیز
عاشق ہوا ہوں اس بتِ بے امتیاز کا

عبدالعزیز خاں عزیز کی غزل کا یہ پختہ رنگ ہے، وہ اس رنگ شاعری میں کافی مشہور ہوئے، اور ان کے بعض تلامذہ نے اسی رنگ کا اتباع کیا۔

اس وقت یہ بات فراموش نہیں کیجا سکتی کہ نواب عبدالعزیز خاں عزیز عصری تہذیب کے نمایندے اور روایت و وضعداری میں لپٹے ہوئے خاندان کے فرد تھے، انھوں نے عشق و عاشقی

...دل بھی دیکھا تھا جس پر شرافت و وضعداری کی تہذیب لپٹی ہوئی تھی، دراصل نوابوں کی شاعری میں کمر ...ب، زلف کی شکن اور ابرو کا خم عملی حقائق ہیں، ہاں یہ ضرور ہے کہ بعض شعرا نے پرتکلف زبان ...پردوں پر پرواز کی اور سفلی جذبات کو نظم کیا جس کی وجہ سے غزل قباحت کا شکار ہو گئی، مگر وہ ...جنھوں نے لذت پرستی میں جذبات و احساسات کی تہذیب اور مشاہدات کی مناسب تالیف ...رکھی، وہ اس منزل سے کامران گزر گئے، عبدالعزیز خاں عزیز مضمون آفرینی کے دلدادہ ہونے ...باوصف تصویر آفرینی کے وقت پرتکلف زبان سے گریز کرتے ہیں، وہ اپنے تجربات و مشاہدات بے تکلف بیان کرتے ہیں، ان کے اشعار میں آسودگی کی لذت اور نا آسودگی کی کسک پنہاں ہے، ...کے دیوان میں ایسے اشعار بھی کافی تعداد میں ملتے ہیں جن میں عشق کے چوچلے نظم ہوئے ہیں، یہ اشعا ...دق کے ابرو کی طرح خم دار ہیں، ان میں زلف شکن در شکن کی چھاؤں، سرو قدی، رفتار قیامت علاوہ تکلم کا تموج ملتا ہے، عزیز کی شوخی اس پر مستزاد ہے ؎

گریز کی ہے طاقت نہ رکنے کی مجال — کمند زلف لے پھانس نگہ نے وار کیا

جھپک گئی حیا سے وہ چشم خشم آلود — سمجھ ہم یاس میں دل کو امید وار کیا

کبھی گلے میں بھی وہ ہاتھ ڈال دیتے تھے — یہ ان دنوں کے ہیں اخلاق جب عتاب نہ تھا

اب آ کے بیٹھے ہو روٹھے ہوئے تو ہو بیتاب — نہ آئے تھے تو مرے دل کو اضطراب نہ تھا

نوجوانی میں بھی طفلی کے ہیں یہ انداز تمام — بس وہی بھولی ہیں باتیں وہی شرما جانا

جان دینے میں تامل نہیں ہم کو لیکن — مرتے دم تم سر بالیں تو ذرا آ جانا

بس تکلف نہ بہت کیجیے ضد سے میری — آپ کا غیر سے جو ربط ہے دیکھا جانا

انکار تو جھوٹے وہ کہیں جھوٹ ہی کہہ دیں — آئیں گے عزیز آج ترے سر کی قسم ہم

قیامت ہیں یہ در پردہ نگاہیں — غضب کی چیز ہے شوخی حیا میں

شرابِ تند کو کرتی ہے برف سے ٹھنڈا
جھپک حیا کی جو ہے شوخیٔ نگاہ کیساتھ

ہجومِ یاس میں بھی دل امیدوار رہے
جواب صاف وہ دیں تو بھی انتظار رہے

پڑ گئی تجھ پہ نظر تو پھیر کر منہ کو کہا
ٹال دی ہم نے تری سر سے قضا آئی ہوئی

صاف انکار کی تمہید نہ ڈالی ہوتی
عذر بھی کر کے کوئی بات بنالی ہوتی

نام رکھیں گے وہ ہم لیں گے اگر نام جفا
بات شکوہ کی کہیں گے تو شکایت ہوگی

زندگی کتنی ہی روشن ہو شام پر تر زندگی سے فرار ممکن نہیں ہے، عبدالعزیز خاں نے ۱۹۵۰ء کے ہنگامی دور میں اپنے تمام افراد خاندان کے ساتھ مصائب کا سامنا کیا اور دو چار سال پریشانی میں گزارے، اس کے بعد ان کی زندگی عیش و آرام میں گزری، مگر غم کا لہو کبھی کبھی رستا رہا، وہ نہ تو منہ بسور کر روئے، نہ فریاد کی اور نہ غم کو مایۂ حیات بنایا، غم ان کا مزاج، ان کی طبیعت کا خاصہ بھی نہیں تھا، بس ایک نامعلوم خلش، ایک رمز، ایک احساس تھا، جو بے ساختہ ابل پڑا، کبھی واضح طور پر اور کبھی ابہام کے ساتھ ؎

بہل گیا ورقِ شعر سے دلِ محزوں
اسی سفینے نے دریائے غم سے پار کیا

نہ تھی شراب تو تھے اشک ڈبڈبائے ہوئے
ستارے چھلکے تھے جب وقت آفتاب نہ تھا

قابلِ رحم سمجھتا ہے عدو بھی اب تو
حد سے گزری جو مصیبت کوئی دشمن نہ رہا

کیا ہی دشوار راہ ہستی تھی
عمر بھر چل کے پہونچے مدفن تک

نہیں آتی ہے اگر موت تو نیند آجائے
کچھ تو راحت ملے یارب شبِ تنہائی میں

دیتی ہے آبلہ پائی مجھے ترغیبِ سفر
پاؤں کے چھالے نہیں کوچ کے نقارے ہیں

عمر آخر جینے میں یارب تمام ہو
پیری کی صبح روزِ مصیبت کی شام ہو

یا خدا دل میں غمِ یار کی مہمانی ہے
شرم رکھ لے کہ بہت بے سر و سامانی ہے

راستے اور بھی ہیں ملک عدم کے لیکن — تیغ کے گھاٹ اتر جانے میں آسانی ہو

عشق سینے میں بنا سوز تو آنکھوں میں سرشک — طرفہ شے ہے کہ کہیں آگ کہیں پانی ہو

سمجھے تھے پہلے ہم تو محبت کو دل لگی — معلوم قدر ہو گئی جب دل لگا چکے

دیوان عزیزؔ میں تھوڑا سا فارسی کلام بھی شامل ہے، یعنی چھتیس[۳۶] فارسی غزلیات، ایک حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی منقبت میں قصیدہ اور معروف شعرائے فارسی کی غزلوں پر تضمینیں۔ ان کے اردو کلام کے مقابلے میں فارسی کلام کا سرمایہ برائے بیت ہے، تاہم اس تھوڑے سے سرمایہ کا مطالعہ خالی از لطف نہیں ہے۔ یہ محسوس کرنا ہی پڑتا ہے کہ وہ فارسی میں بے عیب شعر کہنے پر قادر تھے، بخوفِ طوالت میں انتخاب کلام فارسی سے گریز کر رہا ہوں۔

دیوان عزیزؔ میں "صفت دلربا یعنی سراپا" بھی قابل توجہ ہے، جس میں واسوخت کی دلکشی و شاعری ملتی ہے، واسوخت نگاری میں بریلی کے شعراء نے بھی حصہ لیا، بعض شاعروں نے کامیاب واسوخت لکھے ہیں، للتا پرشاد شفیقؔ[۱] نے تو تین سو اکیاون[۳۵۱] بندوں پر مشتمل واسوخت لکھا جس میں سراپا کی تعداد چھ ہے، عزیزؔ نے ایک "سراپا" لکھا جو شاعری کے اعتبار سے مکمل اور پُر اثر ہے، عزیزؔ کو زورِ قلم اور ملکۂ حسن بینی میسر تھا، انھوں نے دلرباؤں کو شاید قریب سے دیکھا تھا، لہٰذا قصے کے پیرائے میں صفت معشوق پیش کرتے وقت کامیاب فنکاری کا مظاہرہ کیا۔ ان کی صنم تراشی کا معیار اونچا ہے، مختصر انتخاب مندرجۂ ذیل ہے ؎

ہمسری کی ہے کہاں مشک کو بالوں سے مجال — پھنستے ہیں آ ہوئے چیں اس میں یہ ایسا ہے جال

دل عشاق سے اس زلف معنبر کا خیال — نہیں ہوتا ہے جدا جیسے سویدا کا خیال

[۱] للتا پرشاد شفیقؔ (۱۸۲۳ء تا ۱۸۵۸ء) بریلی کے ایک باکمال اردو فارسی کے شاعر گزرے ہیں، خدا بخش فرد شاگرد مصحفی سے تلمذ حاصل تھا، ناسخ کے انداز شاعری کے دلدادہ تھے، "غمنامۂ شفیق" ان کا واسوخت ہے جو ان کے دیوان میں شامل ہے ... مضمون "للتا پرشاد شفیق" مطبوعہ آجکل ... ۱۹۶۴ء

مانگ چوٹی کو جو دیکھا تو ہوا یہ روشن
دودھ کی نہر پہ آبیٹھی ہے کالی ناگن

دیکھکر چہرۂ روشن کو ہوا ہوں ششدر — دن کو آتے ہیں نظر ایک جگہ چار قمر
ماہ یک ہفتہ جبیں بدر ہے روئے انور — دونوں ابروئے خمیدہ مہ نو سے خوشتر

سرخ پیشانی پہ ٹیکا جو دیا جاتا ہے
ماہ کے جرم پہ مریخ نظر آتا ہے

جلوہ ابرو کا ہے اس دیدہ مخمور کا یوں — جس طرح سر پہ کسی مست کے ہو جام نگوں
پایا برجستہ جو یاں ناز و ادا کا مضموں — کی رقم کاتب تقدیر نے بیت موزوں

خم ابرو نے زمانے کو کیا ہے تسخیر
صید کرتا ہے دلوں کو یہ کمان بے تیر

کیا کروں چشم کے اس شوخ کے اوصاف بیاں — عشوہ پرداز سیہ مست فسونگر فتاں
پتلیاں یہ جو ہیں آنکھوں کی سیاہی میں عیاں — دونوں ظلمات کی پریاں ہیں بشکل انساں

مردم چشم ہیں محصور صف مژگاں میں
ترک کو گھیر لیا زنگیوں نے میداں میں

ظلمت جعد سیہ فام سے گردن کا نور — ہے عیاں صبح کا جیسے شب یلدا سے ظہور
گردن صاف ہے یا گردن مینائے بلور — یا ہے روشن شب تاریک میں شمع کافور

جلوہ گردن کا عیاں جعد گرہ گیر میں ہے
یا الف صفحہ پہ لکھا خط زنجیر میں ہے

ساق کی شمع سے بالا جو ہوا شعلۂ نار — چشمۂ مہر بنا چشمۂ زانوئے نگار

دیکھ لے پائے نگاریں کو جو محو دیدار مست ایسا ہو کہ ٹھوکر سے نہ ہوئے ہشیار
گل کی پتی بھی جو زیر کف پا آتی ہے
آگ تلووں میں نزاکت سے بھڑک جاتی ہے

پچھلی صدی کے آخری دور میں دو شاعروں نے غیر معمولی اثرات چھوڑے، یعنی عبد العزیز خاں عزیز اور حسن رضا خاں حسن[1]۔ حسن، داغ کے شاگرد تھے، ان کے دم سے اردو زبان کی شاعری کو فروغ ہوا، ان کے ان گنت شاگردوں نے فضائے شاعری کو مسخر کر لیا تھا۔ عزیز مولوی عبد الملک ممتاز[2] کے شاگرد تھے، جن کا تعلق غالباً میر غلام علی عشرت سے تھا، لہذا عزیز نے مضمون اور تخیل پر زیادہ زور قلم صرف کیا، مگر جیسا کہ میں سطور بالا میں تحریر کر چکا ہوں، وہ بریلی کے قدیم و جدید اساتذۂ فن کی شاعری کا عطر مجموعہ تھے۔ انھوں نے کسی ایک رنگ

---

[1] حسن رضا خاں حسن (۱۸۵۹ء تا ۱۹۰۸ء) بریلی کے بڑے شاعروں میں شمار کیے جاتے ہیں، آپ کی اردو و فارسی غزلیات کا مجموعہ "ثمر فصاحت" ۱۳۱۹ھ مطابق ۱۹۰۱ء مطبع اہل سنت بریلی سے شائع ہو چکا ہے، آپ کو نعت گوئی میں بھی کمال حاصل تھا، آپ کی نعتوں کا مجموعہ ذوق نعت ۱۳۲۶ھ مطابق ۱۹۰۸ء میں طبع ہوا، ایک عالم ایک شاعر اور ایک انسان کی حیثیت سے صاحب منزلت تھے، ان پر تفصیلی مطالعہ کے لیے دیکھئے میرا مضمون "حسن رضا خاں حسن" مطبوعہ نیا دور لکھنؤ بابت دسمبر ۱۹۶۴ء۔

[2] مولوی عبد الملک ممتاز بریلوی کی حیات اور شاعری ہنوز منظر عام پر نہیں آسکی ہے، جس کا سبب انکی گمنامی اور ان کے کلام کا دستیاب نہ ہونا ہے، انھوں نے میر غلام علی عشرت کی تاریخ وفات "ہائے عشرت" ۱۲۳۶ھ سے برآمد کی تھی، جس سے گمان پیدا ہوتا ہے کہ وہ عشرت کے حلقۂ تلامذہ میں داخل تھے، یوں بھی عشرت کا اپنے زمانے میں طوطی بول رہا تھا، اور بریلی کے بیشتر شاعر ان سے وابستہ تھے۔ لہذا یہ امر قرین قیاس ہے کہ ممتاز بھی ان سے وابستہ رہے ہوں، ۱۲۳۶ھ مطابق ۱۸۲۱ء میں ان کا عشرت کی تاریخ وفات لکھنا اور عزیز (پیدائش ۱۸۳۵ء) کا ان سے شرف تلمذ حاصل کرنا اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ وہ انیسویں صدی

(باقی ص ۳۱۲ پر)

شاعری پر قناعت نہیں کی بلکہ جس رنگ میں بھی شعر کہا خوب خوب کہا، گویا وہ اسی ایک رنگ شاعری کے مالک تھے، انھوں نے تلاش مضمون اور رفعت خیال کے ساتھ بانکے شعر بھی کہے وتصویر آفرینی بھی کی "رازِ مخفی" کو بھی زبان شعر میں ادا کیا، ان کی شاعری میں تخیل کی پرواز کے ساتھ دھڑکتے ہوئے دل کا ترنم، بھڑکتے ہوئے جذبات کی طلب اور شدت اور آنچل کے کنارے پر طلوع ہوتے ہوئے حسین چہروں کا عکس بھی ہے، وہ یقیناً بڑے شاعر تھے،

عبدالعزیز خاں عزیز کے شاگردوں میں حکیم عبدالصمد سرشار اور مرزا رستم یار بیگ قیصر بہت مشہور ہوئے، قیصر نے مضمون طرازی اور سرشار نے تصویر آفرینی کو اپنایا، اگر دونوں شاعروں کے کلام کو یکجا کرکے دیکھا جائے تو وہ بہت کچھ اپنے استاد کے مشابہ معلوم ہوتے ہیں، آج بھی عزیز کے سلسلۂ شاعری کے چند شاعر ان کے نام کا چراغ روشن کیے ہوئے ہیں، یہ سب فن کے عاشق ہیں، ان کا تبحر علمی ان کی شاعری میں رچا بسا ہوا ہے۔

عزیز کو فوت ہوئے ستر سال سے زیادہ زمانہ گذر چکا ہے مگر ایسا محسوس ہوتا ہے کہ وہ کل تک زندہ تھے، یہ زندگی چند ہی شاعروں کو ملتی ہے۔

---

(بقیہ حاشیہ ص ۳۱۱) کے آخری نصف دور کی کسی دہائی تک زندہ رہے اور شاعری میں نام آور بھی۔ عزیز نے ان کی غزل پر تضمین پیش کی ہے، وہ غزل یہ ہے ؎

دیکھا جہاں حسین وہیں جا الجھ گیا — خانہ خراب دل نہ ہوا اک بلا ہوا
غنچے ہزاروں موسم گل میں کھلے مگر — تجھ بے وفا سے دل مرا اے گل نہ وا ہوا
ایک دم بھی بعد وصل کی شب جئے نہ ہم — ساتھ ہی نسیم صبح کے بس دم ہوا ہوا
گرداب بحر غم میں نہ ہوں غرق کیونکہ ہم — جب تو کنارہ غیر سے جا آشنا ہوا
کھینچے شب وصال کے خمیازے اس میں سب — روزِ فراق ہی ہمیں روزِ جزا ہوا
ہے کیا بعید ساتھ گر اس کے لگے پھریں — ممتاز دل ہے یار سے اپنا لگا ہوا

(ذکرِ عزیز ص ۱۸۱-۱۸۲)

# مناقب الاصفیاء

از

جناب سید شاہ علی ارشد اشرفی البلخی الشعیبی بہار شریف

مارچ ۱۹۶۵ء کے معارف میں ایک مضمون مناقب الاصفیا پر شائع ہوا تھا جس میں یہ ثابت کرنے کی ناکام کوشش کی گئی تھی کہ مخدوم شاہ شعیب مناقب الاصفیا کے مصنف نہیں ہیں، یہ بالکل نئی اور گمراہ کن تحقیق تھی، اکتوبر ۱۹۶۵ء کے معارف میں اس مضمون کا جواب شائع ہوا، لیکن اس میں بھی کچھ ایسی باتیں آگئی ہیں، جو کھٹکتی ہیں، اس مضمون سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ مخدوم شاہ شعیب حضرت حسین بلخی کے بھی مرید تھے، یہ صحیح نہیں، میرا اشارہ اکتوبر ۱۹۶۵ء کے معارف کے صفحہ ۲۸۶ کی سطر ۱۴ کی طرف ہے، جس میں یہ کہا گیا ہے کہ " وہ (مخدوم شعیب) حضرت مخدوم الملک اور حضرت شیخ حسین بلخی دونوں کے مرید رہے، اور پھر خلافت و اجازت شیخ حسن سے بھی ملی، ایک شیخ کو مختلف واسطوں سے ارادت کا حاصل ہونا اور سند خلافت ملنا کوئی انوکھی بات نہیں، یہ طریقہ ہمیشہ سے رہا ہے"۔

فردوسیہ سلسلہ کا مسلک یہ ہے کہ ارادت ایک ہی شیخ سے ہو سکتی ہے، گو خلافت دو شیخ سے مل سکتی ہے، خلافت ملنے یا دینے میں مریدی کیا ایک مشرب بھی ہونا ضروری نہیں، یہ تو تبرک اور نعمت کے طور پر مشائخ ایک دوسرے کو دیتے ہیں، جیسے خواجہ نجم الدین کبریٰ اور خواجہ شیخ شہاب الدین سہروردی دونوں کے دونوں خواجہ ضیاء الدین ابو نجیب سہروردی

سہروردی ہیں، لیکن شیخ الشیوخ شیخ شہاب الدین سہروردی، خواجہ نجم الدین کبری کو خواجم (میرے خواجہ) کہتے ہیں، اس لیے کہ ان کو خواجہ نجم الدین کبریٰ سے کمیلیہ نسبت کی اجازت و خلافت ملی، جس کی تصریح مناقب الاصفیا میں ہے۔

"شیخ شہاب الدین کو خواجہ کمیل زیاد کے خاندان کا خرقہ خواجہ نجم الدین کبری کے واسطہ سے ملا تھا، قرینہ ہے کہ یہی وجہ خواجم کہنے کی ہو" (ص ۱۰۰)

اس سے آگے کی عبارت میں حضرت شیخ نظام الدین اولیاءؒ کی ایک تحریر کا حوالہ دیا گیا ہے، جس میں وہ خواجہ شہاب الدین سہروردی کا ایک شجرۂ طریقت نقل کرتے ہیں، جو سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم تک خواجہ نجم الدین کبری کے واسطہ سے ملتا ہے، اس کے باوجود یہ نہیں کہا جائے گا کہ شیخ الشیوخ شہاب الدین سہروردی شیخ نجم الدین کبری کے بھی مرید تھے، اگر خلافت تھی تو یوں کہا جائے کہ ارادت و خلافت شیخ الشیوخ کو شیخ نجم الدین کبری سے تھی، ایسا کہنا صحیح تو ہوگا، لیکن جو معنوی ذوق نہیں رکھتے ان کو غلط فہمی ہو سکتی ہے،

حضرت شاہ مخدوم الملک شرف الدین یحییٰ منیری قدس سرہ العزیز فرماتے ہیں، جب تک بیعت نہ کی جائے، ہاتھ پر ہاتھ نہ رکھا جائے، پیری اور مریدی کا حکم نہیں لگایا جائے گا، مریدی اس وقت ثابت ہوتی ہے کہ ہاتھ پر ہاتھ رکھا جائے۔

"تا بیعت نمی کنند و دست بر دست می نہند حکم بر پیری و مریدی نمی کنند، مریدی آنگاہ راست آید کہ دست بر دست نہند" (معدن المعانی ص ۱۶۴)

اسی طرح راحت القلوب میں ہے کہ ایک مرید کے مرید کیے جانے کے لیے کم سے کم تر تعریف یہ ہے کہ جب تک ہاتھ پر ہاتھ نہ رکھا جائے محض زبانی طور پر کہنے سے پیری و مریدی کا حکم نہ لگے گا۔

حکش تا بحدیست کہ اگر بیعت بکنند و دست بر دست بہ نہند ہرگز علم پیری و پیری نکنند۔" (راحت القلوب ص ۵)

خوانِ پُرنعمت میں ہے کہ ایک شخص ایک شیخ کے پاس ارادت کی غرض سے گیا، ہاتھ پر ہاتھ رکھا، اور بیعت کی۔ بیعت کے بعد اس کو طاقیہ دی گئی، یہ مرید مرید بیعت ہوا، اور طاقیہ کی بنا پر مرید خرقہ بھی کہا جائے گا۔

ارادت را یکے بر ورفت۔ او دست داد و طاقیہ پوشانید، و طاقیہ ہم خرقہ است این را پیر خرقہ گویند و پیر بیعت ہم گویند۔" (خوان پرنعمت ص ۱۰۷)

مندرجۂ بالا تصریحات سے یہ بات سامنے آجاتی ہے کہ مریدی دراصل ایک شخص کا ارادت کے ساتھ شیخ سے دست بردست کرکے بیعت کرنے کا نام ہے، اس قسم کی بیعت ایک ہی شخص سے ہوتی ہے، جس کی تصریحات حضرت مخدوم الملک کے ملفوظات میں موجود ہیں، مثلاً ایک شخص کسی شیخ سے بیعت ہوا، لیکن مسافت کی وجہ سے شیخ سے فیوض حاصل کرنے کے لیے نہیں آسکتا ہے، اور وہ کسی دوسرے شیخ سے تربیت حاصل کرتا ہے۔ اور یہ شیخ بھی اس کی تربیت کا ذمہ لے لیتا ہے، تو اس ارادت کا دوسرا نام ارادتِ تربیت ہے، اور اس پیر کو پیر تربیت کہتے ہیں، اسی طرح کوئی مرید کسی دوسرے شیخ کی صحبت میں بیٹھتا ہے، اور اپنا حال درست کرتا رہتا ہے تو ایسی ارادت کو ارادت صحبت اور اس پیر کو پیر صحبت کہتے ہیں۔ (خوان پرنعمت ص ۷)

اس کے بعد یہ غور کیا جائے کہ مخدوم شاہ شعیب کو مخدوم شیخ حسین بلخی سے ارادت کی مندرجۂ بالا قسموں میں سے کونسی قسم کا ثبوت ملتا ہے، مخدوم شعیب کو حضرت مخدوم الملک سے بیعت بھی تھی اور تربیت اور صحبت بھی حاصل تھی، اس کا ثبوت تو خود مخدوم شعیب کے ان جملوں سے ملتا ہے جو مخدوم حسن سے مخدوم الملک کا خرقہ لیتے وقت انھوں نے فرمایا:

"اس بندہ کی کیا قدرت ولیاقت ہے کہ وہ اپنے پیر شرف العالمین کا خرقہ پہنے" (معارف ص ۲۰۸)

یہ دراصل تذکرۂ شعیب مرتبۂ جلال شطاری کی مندرجۂ ذیل فارسی عبارت کا ترجمہ ہے:

"مرا ایں بندہ را چہ قدرت ولیاقت کہ خرقۂ پیر کہ حضرت مخدوم جہاں پناہ شرف العالمین بپوشد"

اس تذکرہ کا ایک قلمی نسخہ میرے پاس ہے، جس کی کتابت ۱۲۷۹ھ میں ہوئی ہے، لیکن یہ ۱۲۷۹ھ سے بہت پہلے تصنیف ہوئی، اسی تذکرہ میں ہے کہ جب مخدوم شاہ شعیب علوم ظاہر کی تحصیل سے فارغ ہو چکے تو برسوں دیہاتوں اور پہاڑوں پر ظاہری اور باطنی اعمال کی تربیت حضرت مخدوم الملک سے حاصل کی،

"بعد ازاں کہ از کسب علوم ظاہر فارغ گشت در کسب علم باطن مشغول شد، ربط دل بحضرت مخدوم جہاں حضرت شرف العالمین بسیار داشت، سالہائے بسیار در کوہائے و دیہات اعمال ظاہراً و باطناً حضرت مخدوم جہاں پناہ حاصل ساخت"۔

مندرجۂ بالا تصریحات سے حضرت مخدوم الملک سے مخدوم شاہ شعیب کی بیعت، صحبت، تربیت اور خرقہ سب ثابت ہے، اس طرح ان کو مخدوم حسین کا مرید بتانا صحیح نہیں، محض ان کو مناقب الاصفیاء کا مصنف منوانے کے لیے کوئی ایسی بات کہنی درست نہیں جو مشائخ کے آداب اور مشرب کے خلاف ہو، مخدوم شاہ شعیب مناقب الاصفیا کے مصنف ہیں اور چھ سو سال سے یہ ایک امر مسلمہ ہے، محض کسی کی مضمون نگاری سے یہ حقیقت بدلی نہیں جا سکتی ہے، اکتوبر ۱۹۶۵ء کے معارف میں فردوسی صاحب اگر مخدوم شاہ شعیب کو شیخ حسین بلخی کا مرید مناسبت قلبی کی بنا پر لکھ گئے ہیں تو ان کی توجہ اس طرف مبذول کرانا ضروری ہے کہ یہ اصطلاحاً اور واقعۃً صحیح نہیں،

# مطبوعات جدیدہ

**ترکی** - از اکمل ایوبی صاحب صفحات ۴۳۴ ٹائپ عمدہ، ناشر ادارۂ علوم اسلامیہ مسلم یونیورسٹی علی گڑھ۔

ترکی اور ہندوستان میں قدیم زمانے سے ثقافتی تعلقات رہے ہیں، اور بیسویں صدی کے شروع میں یہ تعلقات انگریز دشمنی کی وجہ سے اور زیادہ استوار ہو گئے تھے، یہی وجہ ہے کہ خلافت کی تحریک میں ہندو مسلمان دونوں نے شانہ بشانہ ترکی کی حمایت کی، اور مذہبی تحریک ہوتے ہوئے بھی اس سے ویسی ہی دلچسپی لی جیسی دلچسپی ہندوستان کی تحریک آزادی سے تھی، مگر اس کے باوجود ترکی کے بارے میں ہندوستانیوں کی معلومات براہ راست بہت کم ہیں، ان کی معلومات یورپین مصنفین کی کتابوں تک محدود ہیں، اکمل ایوبی صاحب ترکی زبان سے بھی واقف ہیں، اور ان کو اس موضوع سے دلچسپی بھی ہے، اور کئی چیزیں اس سلسلہ میں وہ پیش بھی کر چکے ہیں، انھوں نے اردو میں یہ ضخیم کتاب لکھکر ترکی کے بارے میں براہ راست معلومات فراہم کرنے کی کوشش کی ہے، انھوں نے انگریزی کتابوں سے بھی پورا فائدہ اٹھایا ہے، مگر اپنی ذاتی معلومات سے اس میں بہت کچھ اضافہ بھی کیا ہے، اس میں ترکی کی قدیم تاریخ سے لیکر ۱۹۶۰ء تک کی سیاسی، دینی اور تہذیبی تبدیلیوں کی تفصیل کی گئی ہے، انداز بیان کی شگفتگی، روانی اور تسلسل نے کتاب کو افسانہ کی طرح دلچسپ بنا دیا ہے، البتہ عام رجحان کے تحت مصطفیٰ کمال کے وہ ... مداح اور ان کے مخالفین کے قدرے ناقد معلوم ہوتے ہیں، گو انھوں نے واقعات میں کوئی تحریف نہیں کی ہے، مگر طرز تعبیر سے ان کے

اس رجحان کا اظہار ضرور ہو جاتا ہے، خاص طور پر الوزبے اور جلال بابا وغیرہ کے بارے میں ان کی رائے سے اتفاق کرنا مشکل ہے، بہرنوع مغربی ایشیا کے بارے میں اردو داں طبقہ تک معلومات فراہم کرنے کا جو پروگرام ادارۂ علوم اسلامیہ نے بنایا ہے اسے یہ کتاب بدرجۂ اتم پورا کرتی ہے۔

**آئینۂ غالب**۔ پبلیکیشنز ڈویژن نئی دہلی صفحات ۲۰۲ ٹائپ عمدہ۔ قیمت صر

غالب کی زندگی میں انکی قدر دانی اتنی نہیں ہوئی جتنی قدر دانی کے وہ مستحق تھے، مگر انکی موت کے بعد اس کی پوری تلافی ہو گئی، خود غالب کو بھی اس کا احساس تھا،

شہرت شعرم بہ گیتی بعد من خواہد شدن

اردو شعراء میں اقبال کے علاوہ شاید کسی شاعر پر اردو زبان میں اتنا لٹریچر مہیا ہوا ہے جتنا غالب پر ہوا ہے، کتابوں کے ساتھ ان کی زندگی اور شعر و ادب پر سیکڑوں مضامین لکھے گئے ہیں، ماہنامہ آجکل دہلی میں بھی اس موضوع پر چند برسوں کے اندر متعدد اچھے مضامین شائع ہو چکے ہیں، ان ہی مضامین کو اب کتابی شکل میں آئینۂ غالب کے نام سے شائع کر دیا ہے، اس میں کل ۲۲ مضامین ہیں جن میں زیادہ تر معیاری ہیں، خاص طور پر غالب کی خانگی زندگی کی ایک جھلک، غالب کی کہانی خود ان کی زبانی، غالب اور آزردہ، مرزا غالب ایک صوفی کی حیثیت سے، مرزا غالب کا فارسی کلام وغیرہ بار بار مطالعہ کے لائق ہیں، ان مضامین سے غالب کی حیات و شاعری کے تقریباً ہر پہلو پر روشنی پڑتی ہے۔

**دیوان غنی**۔ ترتیب محمد امین دارب و علی جواد زیدی صاحب، صفحات ۲۵۰، کتابت و طباعت اعلیٰ، ناشر جموں و کشمیر اکیڈمی آف کلچر، آرٹس اینڈ لینگویجز، سری نگر، قیمت عشر

ہندوستان کے جن فارسی گو شعراء کی شہرت ملک کے باہر تک پہنچی اور ایران تک میں انکی قدر و منزلت ہوئی ان میں آخری دور کے شاعر ملا طاہر غنی کاشمیری بھی ہیں، خود ان کو بھی اپنی شاعری کی قدر دانی

کا احساس تھا۔ کہتے ہیں :

مشہور شد سوادِ جہاں از سخن شدیم          ہمچوں قلم سفر بزبان می کنیم ما
غنیؔ چرا صلائے شعر انہ کسے گیرد          ہمیں بس است کہ شورش گرفتہ عالم را

گو بعض ایرانی تذکرہ نویس ہندوستان کے فارسی شعرا کے کلام کو "سبک ہندی" قرار دے کر اس کی اہمیت گھٹانے کی کوشش کرتے ہیں، مگر واقعہ یہ ہے کہ یہ ایرانی عصبیت ہے، جن لوگوں نے اس سے بلند ہو کر ان شعرا کے کلام کا مطالعہ کیا ہے، وہ ان کے معترف ہیں، خود غنیؔ کے بارے میں مقدمہ میں متعدد قابل ذکر تذکرہ نویسوں کی رائے نقل کی گئی ہے، جن سے ان کے فضل و کمال اور شاعرانہ عظمت کا اندازہ ہوتا ہے، علامہ شبلیؒ بھی زبان و محاورہ کے اعتبار سے غنیؔ کے زیادہ قائل نہیں تھے، مگر انھوں نے بھی ان کی شعری صلاحیت کا اعتراف کیا ہے، بعض لوگ ان کو غزلگو شاعر نہیں تسلیم کرتے، مگر اس رائے میں مبالغہ اور تفریط ہے، غنیؔ کے دیوان کی دو ابتدائی مرصع اور پرکیف غزلیں ان کے غزل گو ہونے کا کھلا ہوا ثبوت ہیں، غنیؔ کا دیوان کئی بار چھپ چکا ہے، مگر ضرورت تھی کہ ان کے شایانِ شان پورے اہتمام سے چھاپا جائے، اور ان کی زندگی اور شاعری کی خصوصیات پر سیر حاصل بحث کی جائے، اب یہ کام دیوان غنیؔ کی اس اشاعت سے پورا ہو گیا یہ کام پہلے محمد امین دارب صاحب نے شروع کیا تھا، مگر ان کا کام دیوان کی ترتیب سے آگے نہ بڑھ سکا، دوبارہ علی جواد صاحب زیدی نے مختلف نسخوں سے مقابلہ کر کے اس کی تصحیح کی اور ایک طویل اور پر معلومات اور پُر مغز مقدمہ لکھکر اہتمام سے اسے شائع کرایا، جس کے لیے علی جواد صاحب زیدی کے ساتھ جموں اینڈ کشمیر اکیڈمی بھی قابل مبارک باد ہے، جس نے اسے شائع کر کے اپنی علم پروری اور ادب نوازی کا ثبوت دیا ہے، علی جواد صاحب زیدی کی کوشش امید ہے کہ حسن قبول حاصل کرے گی۔

**یادگارِ جگر، خطوطِ جگر اور نگارشاتِ جگر** } از محمد اسلام صاحب، صفحات علی الترتیب ۱۲۸، ۲۰۰، ۱۱۲، کتابت و طباعت بہتر، ناشر دانش محل امین آباد، لکھنؤ۔

جگر کا اصل میدانِ فضل و کمال شاعری اور خاص طور پر غزل گوئی ہے، انھوں نے غزل کو لفظی و معنوی دونوں اعتبار سے ایک نیا رنگ عطا کیا، مگر ان کی زندگی کا یہ ایک پہلو ہے، اور اس پہلو پر متعدد اہلِ قلم خامہ فرسائی کر چکے ہیں، ضرورت ہے کہ ان کی شاعری کے ساتھ ان کی زندگی کے عیاں و نہاں تمام گوشوں پر گفتگو کی جائے، مگر ان کی زندگی میں بڑا نشیب و فراز رہا ہے، وہ رند بلانوش بھی تھے، اور زاہد باصفا بھی، وہ بازار اور سرائے میں بھی نظر آتے تھے اور مسجد و خانقاہ میں بھی، اس لیے ان کی حیاتِ پریشاں پر کچھ لکھنے میں بڑی ذمہ داری بھی ہے اور نزاکت بھی۔ محمد اسلام صاحب نے اپنی تحقیق کے لیے جگر کی حیات و شاعری کا موضوع اختیار کرکے اپنے سر ایک بڑی ذمہ داری لی ہے، جس کے لیے وہ ہر طرح قابلِ ستایش ہیں، اور یہ تینوں کتابیں انکی تحقیقات کی آئینہ دار ہیں، یادگارِ جگر میں انھوں نے ان کے غیر مطبوعہ کلام کو جمع کرنے کی کوشش کی ہے۔ اور خطوطِ جگر میں انھوں نے ان کے ان خطوط کو جمع کر دیا ہے جو انھوں نے دوستوں، بزرگوں اور خوردوں کو لکھے ہیں، ان کے خطوط ادبی حیثیت سے چاہے کچھ زیادہ اہمیت کے حامل نہ ہوں، مگر وہ انسانی شرافت و مروت کا بہترین مرقع ہیں، جگر کو نظم کے ساتھ نثر پر بھی پوری قدرت تھی، انھوں نے اپنے متعدد معاصرین و تلامذہ کے کلام پر اپنی رائے کا اظہار کیا ہے، اور ان کے دیوانوں پر دیباچے اور مقدمے لکھے ہیں، نگارشاتِ جگر میں ان سب کو جمع کر دیا گیا ہے، نثر میں انکا ایک اچھوتا، نیم فلسفیانہ رنگ ہے، انکی تحریروں میں رموز و کنائے بہت ہوتے ہیں اسلیے جا بجا پڑھنے والے کو الجھن ضرور ہوتی ہے، مگر تحریر کی شگفتگی اور کیفیت میں فرق نہیں آنے پاتا، یہ تینوں کتابیں مطالعہ کے لائق ہیں۔

م - ج

جلد ۹۷ ماہ محرم الحرام ۱۳۸۶ھ مطابق ماہ مئی ۱۹۶۶ء عدد ۵

# مضامین



---

## ضروری اعلان

پاکستان کے خریداران معارف اپنا چندہ بینک میں جمع کرکے اس کا ڈرافٹ دار المصنفین شبلی اکیڈمی کے نام ارسال کریں، اگر چندہ کا ڈرافٹ نہ بھیج سکیں تو حسب ذیل پتہ پر ساڑھے آٹھ روپئے جمع کرکے اس کے وصول ہونے کی رسید دار المصنفین اعظم گڈھ بھیجدیں، تو معارف ان کے نام جاری کردیا جائیگا۔

جناب سمیٰ احمد صاحب ہاشمی لکچرار اردو سندھ یونیورسٹی حیدرآباد سندھ۔

منیجر

# شذرات

ناظرین معارف ڈاکٹر حمید اللہ صاحب سے اچھی طرح واقف ہوں گے، وہ ۱۹۴۷ء سے پہلے عثمانیہ یونیورسٹی حیدرآباد دکن کے بہت ہی لائق استاد تھے کئی اہم کتابوں مثلاً عہد نبوی کا نظام تعلیم، عہد نبوی میں نظام حکمرانی، عہد نبوی کے میدان جنگ، حبشہ اور عرب، مسلم کنڈکٹ آف اسٹیٹ وغیرہ کے مصنف بھی ہیں، انکو سیرت نبوی کے مختلف جلادوں سے بڑی شیفتگی رہی ہے، جیسا کہ انکی تصانیف سے بھی ظاہر ہے، آجکل پیرس یونیورسٹی میں پروفیسر ہیں، دیار فرنگ میں رہنے کے باوجود پختہ عقیدہ کے مسلمان ہونے کے ساتھ اسلامی علوم و فنون کے بھی بڑے دلدادہ ہیں، جن پر کچھ نہ کچھ برابر کام کرتے رہتے ہیں، انکی اس دلدادگی کا ثبوت کتاب المعتمد فی اصول الفقہ کی طباعت و اشاعت ہے جو دار المصنفین کو گذشتہ مہینہ دمشق سے موصول ہوئی ہے،

---

اصول فقہ کی تدوین دوسری صدی ہجری میں شروع ہو گئی تھی، مگر اس پر مفید کام تیسری اور چوتھی صدی ہجری میں انجام پایا، چوتھی صدی کے آخر میں ابوالحسن محمد بن علی الطیب البصری، ایک مشہور معتزلی عالم گذرے ہیں جو بغداد میں درس دیا کرتے تھے، اپنے علمی تبحر کی وجہ سے امام وقت کہلاتے تھے، بغداد ہی میں ۴۳۶ھ میں وفات پائی، کلام اور اصول فقہ پر کئی کتابیں لکھیں، ان میں انکی ضخیم تصنیف "کتاب المعتمد فی اصول الفقہ" بہت مشہور ہوئی جس سے امام فخرالدین رازی نے بھی اپنی کتاب المحصول میں پورا استفادہ کیا ہے، اسی اہم کتاب کو ڈاکٹر حمید اللہ نے جناب احمد بکیر اور جناب حسن حنفی کی مدد سے دو جلدوں میں اڈٹ کیا ہے، اس کی پہلی جلد کی اشاعت کا فیصلہ ۱۹۶۴ء میں المطبعۃ الکاثولیہ بیروت نے کیا تھا، جو اب تک ہمارے

پاس نہیں پہنچی ہی، اسکی دوسری جلد المعهد العلمی الفرنسی للدراسات العربیہ دمشق نے شائع کی ہی، اور یہ علمی تحفہ دارالمصنفین کو بھی بھیجا ہے، اسکی ضخامت ۱۰۵ صفحہ ۲۲x۲۰ سے زیادہ ہے، اس میں اجماع اور قیاس پر فاضلانہ مباحث ہیں، کتاب کے آخر میں مصنف کے دو اور غیر مطبوعہ رسالے زیادت المعتمد اور القیاس الشرعی شامل کر دیے گئے ہیں، ڈاکٹر حمید اللہ صاحب نے کتاب پر ایک پُرمغز مقدمہ فرانسیسی زبان میں لکھا ہے، امید ہی کہ ہندوستان کے فقہاء کے حلقہ میں یہ کتاب غور سے پڑھی جائیگی، جو نہ صرف مصنف بلکہ ڈاکٹر حمید اللہ کی بھی محنت و کاوش کا اصلی صلہ ہوگا،

---

افغانستان اور کابل یونیورسٹی نے دارالمصنفین سے علمی و ثقافتی تعلقات پیدا کرنے کی خاطر اپنے دو رسالے عرفان اور ادب بھیجنے شروع کیے ہیں، عرفان افغانستان کی وزارت تعلیم کا مصور ماہانہ ترجمان ہی، جس میں افغانستان کے مختلف تعلیمی مسائل پر مضامین شائع ہوتے رہتے ہیں، یہ گذشتہ چوالیس ۴۴ سال سے برابر نکل رہا ہے، اس وقت اس کے مسئول مدیر جناب غلام محی الدین شیوا ہیں، ادب کابل یونیورسٹی کے شعبۂ ادبیات کا دو ماہی رسالہ ہی جس کے مدیر جناب محمد حسین راضی ہیں، ابتک اسکی سولہ جلدیں نکل چکی ہیں، ان رسالوں کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہی کہ [illegible] ن کی جدید فارسی قدیم فارسی سے کس قدر مختلف ہوتی جارہی ہی، مثلاً رسالہ ادب میں یونیورسٹی کے لیے پوہنتون فیکلٹی آف لیٹرز کیلئے پوہنچی ادبیات اور غالباً پروفیسروں اور لکچرروں کے لیے پوہنوال، پوہاند، پوہنمل اور پوہندوی وغیرہ جیسے الفاظ دیکھنے میں آئے، انگریزی الفاظ بھی قبول کیے جارہے ہیں، مثلاً جرنلزم، ڈیپارٹمنٹ، کلچر، بلوٹین، ایڈریس، رپورٹ اور کمیٹی کے بجائے ژورنالیزم، دیپارتمنت، کلتور، بلوتین، ادرس، راپور اور کومیتہ استعمال کیے گئے ہیں، رسالہ ادب کے ایک شمارہ میں عبدالقادر بیدل عظیم آبادی پر تین مقالے "نظریات یک اروپائی دربارۂ میرزا عبدالقادر بیدل"، "وصف طبیعت در اشعار بیدل"، "ملاحظاتی دربارۂ ریالیزم"

بیدل پر ہیں، جو کابل یونیورسٹی میں دہلی کے پروفیسر بوسانی کے توسیعی خطبات ہیں، اسی شمارہ میں افغانستان کے ملک الشعراء بیتاب کا ایک مخمس بیدل کی ایک غزل پر ہے، بیدل کی مقبولیت ہندوستان سے زیادہ افغانستان میں رہی ہے، اور یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ یہ وہاں ابتک قائم ہے، افغانستان کی پشتو اکیڈمی کی طرف سے بھی دو کتابیں دپښتو متلونہ اور پښتو کلی موصول ہوئی ہیں، افغانستان کی وزارت تعلیم، کابل یونیورسٹی اور پشتو اکاڈمی نے دار المصنفین سے علم دوستی کا جو جذبہ ظاہر کیا ہے اس کے لیے یہ ادارہ ممنون ہے اور ان سے ہر طرح کا علمی تعاون کرنے کو تیار ہے۔

---

کلکتہ کی بنگال ایشیاٹک سوسائٹی کی طرح ڈھاکہ میں بھی پاکستان ایشیاٹک سوسائٹی قائم ہوئی ہے، اس کا سہ ماہی انگریزی رسالہ دار المصنفین میں برابر موصول ہو رہا ہے، ابتک اسکی بارہ[12] جلدیں شائع ہو چکی ہیں، اس کے مضامین کا معیار وہی ہے جو ایشیاٹک سوسائٹی کے جرنل کا ہونا چاہیے، اس سوسائٹی کی طرف سے انگریزی میں تقریباً دو درجن اہم اور مفید کتابیں نکل چکی ہیں، جن میں سے کچھ یہ ہیں: بنگال کے مسلمانوں کی معاشرتی تاریخ، مغلوں کا دار السلطنت ڈھاکہ، بنگال میں مسلمانوں کے سکے، مرشد قلی خاں اور اسکا زمانہ از ڈاکٹر عبد الکریم، تاریخ خانجہاں و مخزن افغانی جلد اول و دوم مرتبہ ڈاکٹر ایس، ایم، امام الدین، بنگال میں مسلمانوں کا فن تعمیرات، بنگال میں مسلمانوں کے کتبات از ڈاکٹر محمد حسن احسن دانی، وہابیوں کے مقدمات کے دستاویزات از ڈاکٹر معین الدین احمد خاں وغیرہ، اس ادارہ کے علمی کاموں کا آغاز بہت ہی خاطر خواہ ہے، کلکتہ میں بنگال ایشیاٹک سوسائٹی کا ماضی فارسی مخطوطات کی طباعت و اشاعت سے بڑا شاندار رہا ہے، امید ہے کہ پاکستان کی ایشیاٹک سوسائٹی غیر مطبوعہ فارسی مخطوطات بھی شائع کرکے اسی قسم کی شاندار علمی روایت قائم کرنے کی کوشش کرے گی۔

---

اس سال دار المصنفین کی چھ نئی کتابیں مقالات سلیمان جلد اول، دین رحمت جلد اول، تبع تابعین جلد دوم، صاحب مرآۃ المثنوی، عہد مغلیہ ہند و مسلمان مورخین کی نظر میں جلد اول، ہندوستان امیر خسرو کی نظر میں، ایک ساتھ چھپ رہی ہیں، جو امید ہے کہ جلد شائع ہو کر دار المصنفین کے دوامی اراکین اور عام شائقین کے ہاتھوں میں پہنچ جائیں گی۔

# مقالات

## سولہویں سترہویں صدی میں شمالی ہندوستان کے اندر مسلم احیائی تحریکیں

از

جناب شبیر احمد خاں صاحب غوری ایم اے ایل ایل بی، رجسٹرار امتحانات عربی و فارسی اتر پردیش

مذکورہ بالا عنوان سے ڈاکٹر اطہر عباس صاحب رضوی کی کتاب حال ہی میں شائع ہوئی ہے، جس کے ایک باب پر تبصرہ مارچ ۱۹۶۶ء کے معارف میں آچکا ہے، مصنف اس سے پیشتر مغل اور قبل مغل ہندوستان کی متعدد تاریخیں لکھ چکے ہیں، مگر یہ ان کے لیے بالکل ہی نیا میدانِ تحقیق ہے، اب تک انھوں نے سیاسی تاریخیں لکھی تھیں، جن میں "افراد" کے کارناموں کا تذکرہ تھا، اس کتاب کے موضوع کا تعلق فکری تاریخ سے ہے، جس میں "افکار" کے آغاز وارتقاء، تاثیر و تاثر اور ان عوامل و دواعی کی تحقیق و نشاندہی کا جائزہ لیا جانا چاہیے، جنھوں نے مختلف فکری تحریکوں کی پیدائش، ان کے اسراع و ابطاء اور ان کے اضمحلال اور احیاء وتجدید میں حصہ لیا ہے، ان دونوں کوششوں میں جو تفاوت ہے، وہ ظاہر ہے، لہذا دونوں کی ذمہ دارانہ انجام دہی کے لیے جن معتقدات و استعدادات کی ضرورت ہے ان میں بنیادی فرق ہے۔

مصنف کا کہنا ہے کہ انھوں نے اس کتاب کو بڑے وسیع مطالعہ کے بعد مرتب کیا ہے، چنانچہ انھوں نے اپنے مآخذ و مصادر کی ایک طویل فہرست ۴۵ صفحات میں دی ہے، ان میں سیاسی تاریخیں

بھی ہیں، علما، و مشائخ کے تذکرے بھی ہیں، صوفیائے کرام کے ملفوظات بھی ہیں اور تصوف و سلوک کی کتابوں کے متون کے علاوہ عرفانی فلسفہ کے کتب و رسائل بھی ہیں، ان میں "کیمیائے سعادت" اور "عوارف المعارف" جیسے فقہی تصوف کے شاہکار بھی ہیں، اور "معاتیح الاعجاز شرح گلشن راز"، "تسویہ" و "شرح تسویہ" وغیرہ فلسفیانہ تصوف کی کتابیں بھی ہیں، بلکہ "جواہر خمسہ" حتیٰ کہ "حسنات العارفین" بھی مشمول ہیں، اتنی کثیر التعداد کتابوں کے مندرجات کا (جو اکثر حالات میں باہم گردست و گریباں ہیں) سیاق سباق کی روشنی میں مطالعہ کرنے کے بعد ایک متوازن رائے قائم کرنا، جو مختلف ماخذوں سے اخذ کیے ہوئے حوالوں کے ساتھ ہم آہنگ ہو، ایک کڑی کمان ہے، جس کا زہ کرنا اتنا آسان نہیں ہے، خصوصاً مصنف کے لیے تو بہت مشکل کام تھا، اس لیے ان کی پیش کش میں کھانچے اور ان کے استدلال میں جھول ہی جھول ہیں،

مصنف نے اپنے مآخذ و مصادر کی فہرست میں یہ بھی بتایا ہے کہ انھوں نے تفسیر میں "بحر مواج" "تفسیر حسینی"، "تفسیر شاہ"، حدیث میں "سفر السعادۃ"، "شرح سفر السعادۃ" اور "اشعۃ اللمعات"، فقہ میں "فقہ فیروز شاہی" اور عقائد و کلام میں "تکمیل الایمان" کو بھی اس کتاب کی ترتیب و تدوین کے سلسلہ میں پیش نظر رکھا ہے، مگر ان کے مطالعہ کا (وہ معاندانہ ہی کیوں نہ ہوتا) ان کے افادات میں ادنیٰ اشارہ بھی نہیں ملتا، اس کے ساتھ جو کتابیں سولھویں سترھویں صدی کے مدارس میں داخل نصاب تھیں اور مختلف اکابر فضلائے عہد میں متداول اور ان کے علمی مباحث میں محکم اور معتمد علیہ سمجھی جاتی تھیں، جیسے تفسیر میں "کشاف"[1] اور "بیضاوی"[2]، فقہ میں "ہدایہ"[3]، اصول فقہ میں "توضیح تلویح"[4] اور "عضدی" [شرح مختصر ابن حاجب

---

[1] کشاف زمخشری المتوفی ۵۳۸ھ کی تصنیف ہے، اپنے اعتزال کے باوجود یہ قدیم زمانہ سے درس و مطالعہ میں متداول ہے، ہندوستان میں بھی اس کا رواج شیخ نظام الدین اولیاؒ کے زمانہ سے پہلے ملتا ہے۔ قاضی ناصر الدین بیضاوی نے اس کو اعتزال سے پاک کر کے اپنی تفسیر انوار التنزیل لکھی جو تفسیر بیضاوی کے نام سے مشہور ہے، بیضاوی بھی ہندوستان میں عرصہ سے مروج ہے،

(باقی حواشی ص ۳۴۷ پر)

از قاضی عضد الدین ایجی] عقائد میں شرح عقائد نسفی[1]، کلام میں "شرح المواقف"[2]، کلامی فلسفہ میں شرح عقائد جلالی[3]

---

(بقیہ حواشی ص ۳۲۶) شیخ علی متقیؒ (۸۸۵ھ - ۹۷۵ھ) نے اسے شیخ حسام الدین متقی سے پڑھا تھا، اگلی صدی میں شیخ وجیہ الدین گجراتی نے اس پر حاشیہ لکھا، سترہویں صدی میں فحول علماء میں امیر فتح اللہ، ملا عبد السلام لاہوری، مفتی عبد السلام دیوی، ملا عبد الحکیم سیالکوٹی وغیرہ نے حواشی لکھے۔ [2] ہدایہ برہان الدین مرغینانی کی تصنیف ہے، یہ فقہ کی مستند کتاب ہے جو آج بھی درس میں داخل ہے، سولھویں صدی میں مولانا الٰہ داد جونپوری اور شیخ وجیہ الدین گجراتی نے اس پر حواشی لکھے [3] توضیح، صدر الشریعہ کی شرح ہے اپنے ہی متن تنقیح الاصول پر، بعد میں توضیح پر علامہ تفتازانی نے تلویح کے نام سے حاشیہ لکھا اور اس طرح یہ کتاب توضیح تلویح کے نام سے روم اور ہندوستان کے مدارس میں متداول ہوئی، سولھویں صدی میں شیخ یعقوب صرفی کشمیری اور شیخ وجیہ الدین گجراتی نے اور اگلی صدی میں ملا عبد الحکیم سیالکوٹی اور ان کے صاحبزادے مولانا عبد اللہ لبیب نے اس پر حواشی لکھے [4] عضدی یا شرح مختصر ابن حاجب از قاضی عضد اصول فقہ کے اعلیٰ نصاب میں شامل تھی، امام الدین ریاضی نے لکھا ہے کہ انھیں اس کتاب کے پڑھنے کی آرزو تھی، اور یہ آرزو خواجہ ابوالمعالی کے درس میں پوری ہوئی جہاں تقریباً پچاس طلبۂ علم عضدی کو میر سید شریف کے حاشیہ کے ساتھ ان سے پڑھتے تھے،

(حواشی صفحہ ہذا) [1] عقائد نسفی امام نجم الدین عمر المتوفی ۵۳۷ھ کی تصنیف ہے، اس پر علامہ تفتازانی نے شرح لکھی جو بہت جلد درس میں داخل ہوگئی، ہندوستان میں بھی اس کا رواج دسویں صدی میں عام ملتا ہے، مولانا علاء الدین لاری نے اس کا حاشیہ لکھ کر میاں حاکم سنبھلی کے تبصرہ کے لیے پیش کیا تھا، ان کے علاوہ علمائے ما وراء النہر میں سے عصام الدین اسفرائنی اور ملا احمد جند کے حاشیہ کے علاوہ قاضی خان بدخشی کا حاشیہ بھی مشہور تھا، ہندوستان میں سولھویں صدی کے اندر شیخ وجیہ الدین گجراتی کا اور سترہویں صدی میں ملا عبد الحکیم سیالکوٹی کا حاشیہ بہت زیادہ مشہور ہوا، احمد خضر اللہ کے شرح عقائد نسفی کے حاشیہ خیالی پر بھی حاشیہ لکھا جو اس صدی میں بھی متداول تھا۔ [2] شرح مواقف علم کلام کی آخری کتاب ہے، ہندوستان میں اس کا رواج پندرھویں صدی سے ملتا ہے جبکہ مولانا یونس سمرقندی سے حسین شاہ سندی نے اسے پڑھا، عہد اکبری میں مولانا عبد السمیع اندجانی کو اس کی تدریس میں خاص ملکہ حاصل تھا، سترہویں صدی میں ملا عبد الحکیم سیالکوٹی نے شرح مواقف پر حاشیہ لکھا [3] عقائد عضدی قاضی عضد الدین ایجی کا عقائد کلام

"شرح تجرید"، "حاشیۂ قدیمہ"، "حاشیہ جدیدہ"[۱]، منطق میں "شرح شمسیہ"[۲]، فلسفہ میں "شرح مطالع"[۳]، "شرح ہدایۃ الحکمۃ"[۴] اور "شرح حکمۃ العین"[۵] ان کے ذکر سے اعراض و بے اعتنائی بڑی معنی خیز ہے، ان کتابوں نے نہ صرف اس عہد کے مفکرین کی تفکیری سرگرمیوں کے لیے بنیادی مواد فراہم کیا تھا، بلکہ ان کے توسط سے ملک کی رائے عامہ کی مذہبی، فلسفیانہ اور عرفانی جہات کو بھی متعین کیا تھا، کیونکہ عوام الناس اپنے دینی و لادینی رجحانات کے لیے ان ہی مفکرین عہد کے مواعظ و مناظرات، مکتوبات و ملفوظات اور کتب و رسائل کے رہین منت رہے، اتنی اہم اور ناگزیر تحقیق ضرورت سے بے اعتنائی ناقابل فہم ہے، اگر مصنف کی نظر اتنی اہم بات تک نہیں پہنچ سکتی تھی تو اس موضوع کا انتخاب نہ کرنا چاہئے تھا، اس موضوع پر لکھنے کے لیے جس دقت نظر اور علمی و تحقیقی بصیرت کی ضرورت تھی وہ مصنف کی کتاب سے مطلق ظاہر نہیں ہوتی۔

مصنف نے اپنے ذمہ جو کام لیا تھا وہ بڑا دلچسپ، مفید اور اہم ہے، اگر وہ زیر نظر عہد کی تجدیدی و احیائی تحریکوں کے تذکرے اور ان فکری و سیاسی اور معاشی و معاشرتی عوامل کے تجزیہ پر جن کے نتیجے میں یہ

---

(بقیہ حاشیہ ص ۳۲۷) میں متن ہے جس پر محقق دوانی نے شرح لکھی تھی، اس شرح پر مولانا یوسف کوسج اور مولانا خلخالی نے حواشی لکھے، ہندوستان میں بھی اس کا رواج تھا، سترہویں صدی میں ملا عبدالحکیم سیالکوٹی نے اس پر حاشیہ لکھا۔

(حواشی صفحہ ہذا) [۱] تجرید شیعی علم کلام میں محقق طوسی کا متن ہے، متعدد لوگوں نے اس کی شرح لکھیں، ان میں مولانا قوشجی کی شرح زیادہ مشہور ہوئی اور آجتک درس میں داخل ہے، قوشجی کی شرح تجرید پر جو حواشی لکھے گئے ان میں محقق دوانی کے دو حاشیے زیادہ مشہور ہوئے، حاشیہ قدیمہ اور حاشیۂ جدیدہ، یہ دونوں حاشیے ہندوستان کے اندر درس میں داخل تھے، سولہویں صدی میں شیخ وجیہ الدین گجراتی نے حاشیہ قدیمہ پر حاشیہ لکھا۔ [۲] شرح شمسیہ قطبی کے نام سے آجتک داخل درس ہے، فیروز تغلق کے زمانہ سے سکندر لودی تک کے زمانہ تک منطق کے نصاب میں آخری کتاب سمجھی جاتی تھی [۳] شرح مطالع کو قاضی عبدالسمیع اندجانی عہد اکبری میں خاص طور سے پڑھایا کرتے تھے۔ [۴] شرح ہدایۃ الحکمہ میبذی کا آج کے دن تک ہمارے یہاں رواج ہے، [۵] شرح حکمۃ العین بھی اسی صدی تک درس میں داخل تھی۔

تحریکیں ظہور پذیر ہوئی تھیں، اپنی تحقیقی مساعی کو منحصر رکھتے تو یہ واقعی ایک بڑی مفید علمی خدمت ہوتی، مگر اس جائزہ کی ترتیب میں انھوں نے حقیقت پسندی پر ذاتی پسند و ناپسند کو ترجیح دی ہے، اور اس جذبے کی شدت نے بسا اوقات انھیں تاریخ کے واقعی حقائق سے آنکھیں بند کر لینے پر مجبور کر دیا ہے۔ اپنے "موقف" کی تبلیغ کے لیے انھوں نے بڑی طول طویل تہیدیں لکھی ہیں، پھر پہلے سے طے کیے ہوئے نتائج اخذ کرنے کے لیے انھوں نے ان تمہیدی مقدمات کی حقیقت پسندانہ توضیح کے بجائے "اختراعی توجیہ" کی کوشش کی ہے، اور اس کوشش میں وہ تمہید کو دراز سے دراز تر بناتے گئے ہیں،

کتاب دس ابواب پر مشتمل ہے، جن میں صرف چار باب (چھٹا، ساتواں، آٹھواں اور نواں) اصل موضوع کی وضاحت سے متعلق ہیں، ان میں چوتھے باب کا بھی اضافہ کیا جا سکتا ہے، اگرچہ اس کے اندر جن احیائی سرگرمیوں کا تذکرہ کیا گیا ہے، وہ مذہبی احیاء سے زیادہ "تعلیمی احیاء" کہلانے کی مستحق ہیں، باقی پانچ ابواب میں سے پہلے تین اور پانچویں باب میں موضوع کتاب کی تمہید اور پس منظر بیان کرنے کی کوشش کی ہے، آخری باب جس کا عنوان "نگاہ بازگشت اور نتیجہ" ہے، ایک طرح کا "خلاصۂ مقال" ہے، یہ باب تحقیقی کے بجائے تبلیغی (Propagandist - پروپگنڈسٹ) ہے، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مصنف نے یہ ضخیم کتاب احقاقِ حق کے مخلصانہ جذبہ کے بجائے جو علمی و تحقیقی سرگرمیوں کی شرطِ اولین ہے، ایک خاص مکتبِ خیال کے پروپگنڈے کے لیے لکھی ہے۔

اصولی طور پر اس کتاب کو "سولھویں سترھویں صدی میں شمالی ہندوستان کے اندر مسلم احیائی تحریکوں کے جائزے پر مشتمل ہونا چاہیے تھا کہ یہی اس کا اصلی اور حقیقی موضوع ہے، اس کی تمہید کے لیے اگر ضرورت تھی تو ہندوستان میں اس مذہب کے آغاز و ارتقا کے مجمل یا مفصل تذکرے کی تھی،[1] جس کی تجدید و اصلاح

---

[1] مثلاً یہ مذہب (اسلام) ہندوستان میں کب داخل ہوا، اور کس طرح اس کی اشاعت ہوئی، بزورِ شمشیر پھیلا یا مقامی آبادی نے بطوع و رغبت قبول کیا، اگر بزورِ شمشیر پھیلا تو محکوم لوگوں نے اپنے حاکموں کی سیاسی کمزوری کے بعد اسے

(باقی حاشیہ ص۳۳۰ پر)

کوشش سولھویں سترہویں صدی کے مصلحین نے جنھیں مصنف نے "احیائیت پسندوں" کے نام سے یاد فرمایا ہے کی تھی، اس کے ساتھ دوسری ضرورت ان عوامل کے تجزیہ کی تھی، جنھوں نے اس مذہب کو متاثر کرکے ان مزعومہ "احیائیت پسندوں" کی تجدید و اصلاح کی کوشش کو ناگزیر بنا دیا تھا۔[۱]

مگر ان طویل تمہیدی ابواب میں ان دونوں باتوں میں سے کسی ایک کا بھی نام کے لیے ذکر نہیں ہے ظاہر ہے اس کوتاہی کی تلافی ان لوگوں پر جنھوں نے اس تجدید و احیائے دین کے کام پر اپنی کمر ہمت باندھ رکھی تھی، تعصب و تنگ نظری، فرقہ واریت اور رجعت پسندی و معقولیت بیزاری کے الزامات لگا کر نہیں کی جا سکتی، اس کے برخلاف کتاب کی ابتدا (پہلا باب) "تیرہویں صدی سے سولھویں صدی تک ہندوستان میں تصوف" کے جائزے سے ہوتی ہے، یہ جائزہ ۹۰ صفحات پر پھیلا ہوا ہے، دوسرا تیسرا باب مہدویت کی سرگرمیوں کے جائزے پر مشتمل ہے، پانچواں باب نقشبندی سلسلے کے مشائخ کے تذکرے پر ہے لیکن (۱) نہ تو "اسلام" محض تصوف، مہدویت یا نقشبندی سلسلے کے مترادف ہے، جن کا تذکرہ سولھویں سترہویں صدی کی تجدیدی و احیائی تحریکوں کے سمجھنے میں مفید ہو سکے، اور (۲) نہ سولھویں صدی صدی کے ان مزعومہ "احیائیت پسندوں" کی سرگرمیاں محض تصوف کی تجدید یا "احیا" تک محدود

(بقیہ حاشیہ ص ۳۳۹) نہیں چھوڑا لیکن اگر بطوع و رغبت قبول کیا تو وہ کیا اسباب تھے جن کی بنا پر انھوں نے اپنا آبائی مذہب ترک کیا اور بیرونی ملک اور اجنبی قوم کے مذہب کو اختیار کیا۔

(حاشیہ صفحہ ہذا) [۱] مثلاً ان عوامل میں سے کون سیاسی عوامل تھے اور کون معاشی و معاشرتی، کن عوامل نے بیرونی ملک سے آکر یہاں کے اسلام کو ماؤف یا متاثر کیا تھا، اور کون عوامل مقامی تھے، نیز خود اس ملک کی دیرینہ روایت نے جس کے زیر اثر باہر سے آنے والے تمام مذاہب اور ثقافتیں مقامی مذہب و ثقافت میں مدغم ہو کر اپنی انفرادیت کھو بیٹھیں، اس نئے مذہب اور اس کے ساتھ آنے والی ثقافت کو کہاں تک متاثر کیا اور اسے اپنے اندر پورے طور پر جذب کر لینے میں مقامی مذہب کو کیوں ناکامی ہوئی۔

تھیں۔ بلکہ واقعہ یہ ہے کہ مصنف نے ان مزعومہ "احیائیت پسندوں" کو اس بنا پر ہدفِ سہام تنقید نہیں بنایا کہ وہ تصوف کے اندر تجدید یا اصلاح کر رہے تھے۔ بلکہ ان کی شریعت پسندی اور احیاء سنت کی کوششوں کی بنا پر ان کی نکتہ چینی فرمائی ہے۔ اور کہا ہے کہ ان کی یہ کوششیں ناکام رہیں۔ حالانکہ نامی ایک بڑی حد تک انھیں تصوف کی تجدید و اصلاح، بالخصوص نظریہ وحدت الوجود کے مقابلے میں وحدت الشہود کی تبلیغ و اشاعت کے باب میں ہوئی،[1] بایں ہمہ جن لوگوں کے ہاتھوں انھیں "تصوف کی تجدید و اصلاح" اور وحدت الشہود

---

[1] شاہ ولی اللہ نے فیصلہ وحدت الوجود و وحدت الشہود لکھکر دونوں نظریوں میں تطبیق کی کوشش کی اگرچہ خود ان کا رجحان وحدت الوجود کی جانب ہے، متاخر شہودیوں میں دو بزرگ خاص طور سے قابل ذکر ہیں، خواجہ میر ناصر (مصنف نالۂ عندلیب) اور خواجہ میر درد (مصنف واردات و علم الکتاب)۔ مرزا مظہر جانجاناں بھی وحدت الشہود کے قائل تھے، انہی کے ایماء سے مولوی غلام یحییٰ بہاری نے کلمۃ الحق لکھی جس میں شاہ ولی اللہ دہلوی کے فیصلہ وحدت الوجود و وحدت الشہود کا رد کیا تھا۔ مولوی غلام یحییٰ کے کلمۃ الحق کی تردید میں مولانا شاہ رفیع الدین صاحب نے "دمغ الباطل" کے نام سے ایک مبسوط کتاب لکھی، متاخر منطقیوں میں خاص طور سے مولانا فضل حق خیرآبادی کا بھی رجحان وحدت الوجود ہی کی جانب تھا، انھوں نے اسکی تصویب کے لیے "الروض المجود فی حقیقۃ الوجود" کے عنوان سے ایک رسالہ لکھا تھا۔

لیکن وحدت الشہود کے مقابلے میں وحدت الوجود کو عوام میں مقبول بنانے کے اندر شعراء کا بڑا حصہ تھا، مگر صوفیاء ہوں یا اہل منطق یا شعراء، ان کی کوششوں کے باوجود وحدت الوجود میں جو اشکالات تھے، وہ برقرار رہے اور اہل نظر خود اس کے ساتھ راضی نہ کر سکے، خود شعرائے کرام بھی اس موقف کے ساتھ مطمئن نہیں تھے، غالب ہمہ اوست کے علمبردار تھے، اور بقول حالی "توحید وجودی کو اسلام کا اصل الاصول اور رکن رکین جانتے تھے...... توحید وجودی ان کی شاعری کا عنصر بن گئی تھی۔" بایں ہمہ اس میں جو اشکال مضمر تھے، ان سے بے خبر نہ تھے، چنانچہ کہتے تھے۔

کثرت آرائی وحدت ہے پرستاری وہم
کر دیا کافر ان اصنامِ خیالی نے مجھے

کے مقبول بنانے میں ناکامی کا منہ دیکھنا پڑا، وہ بھی احیائے شریعت اور تجدید دین کے بارے میں سولہویں سترہویں صدی کے ان مزعومہ احیائیت پسندوں سے کم سرگرم کار نہیں تھے، شاہ ولی اللہ اور ان کے خاندان بالخصوص مولانا اسمٰعیل شہیدؒ نے جس طرح اپنی زندگی احیائے سنت اور استیصال بدعت کی کوشش میں صرف کی، وہ ہمارے سامنے ہے، اور کسی طرح موخر الذکر حضرات کی تجدیدی و اصلاحی مساعی سولہویں سترہویں صدی کے ان مزعومہ" احیائیت پسندوں کی کوشش سے کم نہیں ہیں، شاہ ولی اللہ اور ان کے جانشین کب کے اللہ کو پیارے ہو چکے، مگر آج بھی ان کے سلسلے کے منتسبین پورے برصغیر کے اندر اتباع سنت اور رد بدعات کی کوششوں میں مصروف ہیں،

بنا کردند خوش رسمے بخون و خاک غلطیدن　　　خدا رحمت کند ایں عاشقان پاک طینت را

اس لیے یہ طویل تمہید نہ صرف غیر ضروری ہے بلکہ گمراہ کن غلط فہمیوں کی مورث بھی ہے، شاید مصنف کے ذہن میں "مذہب اسلام" کا کوئی واضح تصور نہیں تھا، اور اسی لیے انھوں نے اسے تصوف کا مترادف سمجھ لیا، اپنی مصلحت پسندی کی بنا پر انھوں نے اسلام کے واضح اور صحیح تصور سے دانستہ اعراض و چشم پوشی برتی ہے،

انھوں نے اس "تمہید" [تیرہویں صدی سے سولہویں صدی تک ہندوستان میں تصوف] کی ایک مزید تمہید لکھی ہے، یعنی "اسلام میں تصوف کا آغاز و ارتقا" لیکن اس تمہید در تمہید کا نتیجہ یہ ہوا کہ بجائے اس کے کہ اسلامیات یا قرون وسطیٰ کے ہندوستان کی تاریخ کا طالب علم ان کی اس تصنیف سے کوئی انجلاء حاصل کرے، یہ "توضیح" مزید علمی و فکری الجھنوں میں الجھ کر رہ گئی ہے،

ہندوستان میں تصوف کے آغاز و ارتقا کی بحث کے اندر بہت سے کھانچے رہ گئے ہیں، مثلاً

۱۔ اگر ہندوستان میں تصوف کا آغاز مخدوم شیخ علی ہجویریؒ سے ہوا، جن کا سال وفات عموماً گیارہویں صدی عیسوی کے وسط (۱۰۶۵ء) میں بتایا جاتا ہے، تو ان تین صدیوں کے بارے میں کیا کہا جائیگا جو محمد بن قاسم

کی فتح سندھ (سنہ ۹۳ھ) سے لیکر محمود غزنوی کے فتح ملتان (سنہ ۴۰۱ھ) تک گذری تھیں، کیا اس زمانہ کے اسلامی ہند میں تصوف نہیں تھا؟ حالانکہ مسلمان اس زمانہ میں برصغیر کے اندر باقاعدہ آباد ہو چکے تھے، اور مصنف کے انداز فکر سے کچھ ایسا مترشح ہوتا ہے کہ تصوف اور اسلام مترادف ہیں۔

۲- جب تک یہ طے نہ ہو جائے کہ مخدوم شیخ علی ہجویریؒ سے قبل یا ان کے زمانہ میں برصغیر کے اندر صوفیائے کرام آچکے تھے، ان کے ویدانت انداز فکر سے متاثر ہونے کا سوال اٹھانا بالکل بے سود ہے،[۱]

بعد کے تمہیدی ابواب میں جو کھانچے ہیں، ان کی تفصیل موجب تطویل ہوگی،

نفس موضوع کی توضیح کے سلسلے میں سب سے پہلے چوتھے باب کا عنوان ہی محل نظر ہے، جو فاضل مصنف کے لفظوں میں حسب ذیل ہے:-

"Theological Studies Revived"

---

[۱] اس سلسلے میں وہ نکلسن کی تقلید میں بڑی دور کی کوڑی لائے ہیں، فرماتے ہیں "شیخ بایزید بسطامیؒ نے اپنا فنا کا مخصوص تصور اپنے شیخ ابو علی سندی سے اخذ کیا ہوگا جو "سندی" ہونے کے ناتے ہندی الاصل تھے، اور اسلئے انکے تصورات ویدانت سے ماخوذ تھے، اسی لیے بایزید بسطامیؒ فنا کا مفہوم فرد کے وجود کے بالکلیہ محو ہو جانے میں سمجھتے تھے۔"

یہ تکلف بار دہے جس کا شیخ علی ہجویریؒ پہ قطعاً اثر نہیں ہوا، وہ فنا کے اسلامی تصوف کے تصور ہی کے قائل تھے، بہرحال اگر فاضل مصنف نے کشف المحجوب کا بنفس نفیس مطالعہ فرمانے کی زحمت گوارا فرمائی ہوتی (حالانکہ کتابیات میں وہ اس کے مدعی ہیں) تو ان پر یہ حقیقت واضح ہو جاتی کہ جب شیخ ہجویریؒ ہندوستان تشریف لائے تو یہاں بہت سے افراد کو فنا کے ہندو تصور کا قائل پایا، چنانچہ کشف المحجوب میں فرماتے ہیں:

"ما اندر ہندوستان مردے دیدم کہ مدعی بود بتفسیر و تذکیر و علم، با من اندریں معنی مناظرہ کرد، چوں نگاہ کردم وے خود فنا را نمی شناخت و نہ بقا را، و قدیم را از محدث فرق نتوانست کرد" (کشف المحجوب ص ۱۹۵)

دوسری جگہ ہندو تصور فنا سے بیزاری کا اظہار کرتے ہوئے لکھتے ہیں: "گروہے را اندریں معنی غلطی افتادہ است و پنداشتہ اند کہ ایں فنا بمعنی فقد ذات است و نیست گشتن شخصے و بقا آنکہ بقائے حق بہ بندہ بپیوندد، و ایں ہر دو محال است۔"

سوال یہ ہے کہ کیا شیخ علی متقیؒ (۸۸۵ھ۔۹۷۵ھ) سے پہلے Theological Studies کا رواج ختم ہو گیا تھا جو ان کے ساتھ ان علوم کے تعلیم و تعلم کا از سر نو رواج ہوا، اگر مصنف کا ایسا خیال ہے تو یہ اسلامی ہند کی علمی تاریخ سے ناواقفیت کا نتیجہ ہے۔

"Theology" سے مراد عام طور پر مذہبی علوم بالخصوص فقہ سے ہوتی ہے، اور اسلامی ہند کی علمی تاریخ میں ان علوم بالخصوص فقہ کا پہلے دن سے جب سے محمد بن قاسم نے سندھ کو فتح کیا، آج کے دن تک رواج رہا ہے، اور نویں صدی کے خاتمہ تک تو نصاب میں مذہبی علوم ہی چھائے ہوئے تھے، علوم عقلیہ کا زیادہ چرچا نہ تھا، اس لیے یہ کہنا کہ شیخ علی متقیؒ کے زمانہ سے مذہبی علوم کے تعلیم و تعلم کا از سر نو رواج (Revival) ہوا، قطعاً غلط ہے۔

"Theology" کا دوسرا مفہوم علم کلام ہے، جس کا آج بھی "Scholastic Theology" کے نام سے ترجمہ کیا جاتا ہے، مگر (الف) نہ تو اسلامی ہند کی علمی تاریخ کے اندر کبھی اس سے پہلے علم کلام کا خاص چرچا رہا تھا، جو نویں دسویں صدی میں اس کے احیاء کا سوال پیدا ہوتا (ب) نہ ان علمائے اربعہ نے جن کے تذکرے پر یہ باب مشتمل ہے اور جن کی تعلیمی سرگرمیوں کو "Theological Studies" کے "Revival" سے تعبیر کیا گیا ہے، علم کلام کے ساتھ کوئی خاص اعتنا کیا، اور (ج) جن لوگوں نے دسویں صدی اور اس کے بعد علم کلام کے ساتھ غیر معمولی اعتناء کیا، وہ ان علمائے اربعہ کے علاوہ اور فضلاء تھے۔ اس لیے ان علمائے اربعہ کی تعلیمی سرگرمیوں کو "Theological Studies" کے "Revival" سے تعبیر کرنا نہ صرف غلط بلکہ گمراہ کن ہے۔

بے شک ان علمائے اربعہ کے نفس گرم کی تاثیر سے ہندوستان میں علم حدیث کی تعلیم کو خصوصی فروغ نصیب ہوا، مگر (الف) نہ تو "Theological Studies" صرف حدیث کی تعلیم پر منحصر ہیں، کیونکہ ان علوم میں حدیث کے علاوہ تفسیر، فقہ، اصول فقہ اور دیگر علوم بھی شامل ہیں،

اصطلاحی طور پر علم الحدیث کا ترجمہ "Science of Tradition" کیا جاتا ہے اور
(ب) نہ سندھ کی عرب حکومت کے زمانہ کے علاوہ امام صاغانی کی علمی مساعی کو مستثنیٰ کر کے
اسلامی ہند میں کبھی حدیث کے تعلیم و تعلم کا کوئی خاص رواج رہا تھا، جو اس کے اضمحلال اور
احیاء کا سوال پیدا ہوتا۔

غرض یہ باب (چوتھا باب) خلط مبحث کے علاوہ اور کچھ نہیں ہے جس سے مصنف کی
اسلامی ہند کی علمی تاریخ سے بالکل ناواقفیت کا اظہار ہوتا ہے۔

کتاب کے مطالعہ کے بعد واضح ہوجاتا ہے کہ اس کا مقصد حضرت مجدد الف ثانیؒ کی
تنقیص و مذمت ہے، اسی کے لیے یہ غیر ضروری اور گمراہ کن تمہیدیں بڑھائی گئی ہیں، مصنف کے
چھپے ہوئے عزائم چھٹے باب میں بے نقاب ہو جاتے ہیں، انبیاء کرام کی ذوات مقدسہ کے علاوہ
اور کس کی شخصیت تنقید سے بالاتر ہو سکتی ہے، مگر تنقید کو تنقید کی حد تک رکھنا چاہیے، اسے "تبرا"
نہیں بنا دینا چاہیے، یہ صحیح ہے کہ مجدد صاحب نے "رد روافض" نام کا رسالہ بھی لکھا تھا، مگر جن
حالات میں یہ رسالہ لکھا گیا وہ بالکلیہ بدل چکے ہیں، اس عہد کے سیاسی اور معاشرتی حالات اس کے
مقتضی تھے، کشمیر میں اکبر کی مداخلت اسی مذہبی نزاع کا نتیجہ تھی، لیکن آج اس کی تبلیغ ملک کے
دو طبقوں کے مابین کشیدگی پیدا کرنے کے مترادف ہوگی، اسی طرح "رد روافض" کی یاد تازہ کرنا
اور ملک کے دو طبقوں میں ناخوشگوار جذبات کا احیاء کوئی پسندیدہ بات نہیں ہے،

یہ بھی صحیح ہے کہ مجدد صاحب نے استیصال بدعات اور غیر اسلامی رسوم سے احتراز و اجتناب
پر زور دیا اور مجدد صاحب کی یہ کوشش مفاد پرست طبقہ کو کبھی ایک آنکھ نہیں بھائی، بایں ہمہ یہی
"وہابیت" بنی نوع انسان کی ذہنی و معاشی حریت کی ضامن ہے، اس لیے ان حضرات
کو جو اس مفاد پرست طبقہ کے ترجمان ہیں، اس "وہابیت" سے فطرۃً عقیدت نہ ہوگی، مگر اس

ناپسندیدگی سے انھیں اپنے ناپسندیدہ مسلک حیات کے علمبرداروں کو مطعون کرنے اور انکے خلاف بے بنیاد الزام تراشنے کا حق تو نہیں مل جاتا،

مصنف اس چھٹے باب میں اپنے جذبات کو تحقیقی ذمہ داریوں کے تابع نہیں رکھ سکے اور انھوں نے معمولی معمولی واقعات سے مجدد صاحب کی تنقیص کے لیے سامانِ استدلال بہم پہنچانے کی کوشش فرمائی ہے، مثلاً (۱) مصنف کا خیال ہے کہ مجدد صاحب کے مزاج میں بچپن ہی سے رجعت پسندی اور فرقہ واریت راسخ ہوگئی تھی، اور یہ ان کے وطنی اثرات کا نتیجہ تھی جہاں کے "مخادیم" (وجوہ داریان) کو غیر مسلموں کی مذہبی آزادی ایک آنکھ نہیں بھاتی تھی، اور اسی وجہ سے وہ اکبر کی اس "صلح کل" کی روش سے ناراض تھے، فرماتے ہیں:-

"That reaction had its genesis in his very birth Sirhind, which is situated not very far from Thaneswar, Kuruk Shetra and kangra, all of Them prominent centres of Hindu pligrimage, which enjoyed complete religious freedom During The reign of Akbar..... In These circumstances iT should be not wonder, if The Makhadim of Sirhind in paticular did not see eye To eye with Akbar's "policy of peace with all"... iT was This environment in which Shaikh Ahmad was born and brought up." (P. 212-214)

سی کمی کو پورا کرنے کی کوشش کی ہے، ممکن ہے کہ بعض اہل علم کے نزدیک اس مسئلہ کے کچھ پہلو تشنہ رہ گئے ہوں، مگر مجھے یقین ہے کہ اس موضوع پر اس سے بہتر کتاب کسی زبان میں ابتک نہیں لکھی گئی، اور حمید الدین خانصاحب نے اس چیلنج کے جواب میں جو اہم ذمہ داری لی تھی وہ اس سے پورے طور پر عہدہ برآ ہوئے ہیں،

اس کتاب کے مطالعہ سے بے خدا مفکرین اور سائنس دانوں کے بارے میں یہ کہنا پڑتا ہے الناس اعداء بما جہلوا، جو بات انسان کو نہیں معلوم ہوتی، اس کا وہ دشمن ہوتا ہے، علم جدید وخواہ مخواہ مذہب کا مدمقابل قرار دیدیا گیا ہے، علوم جدیدہ تو قرآن کی اس پیشین گوئی کی سراپا تصدیق ہیں، سنریھم آیاتنا فی الآفاق وفی انفسھم - یہ کتاب اس قابل ہے کہ جلد از جلد اس کا انگریزی اور عربی میں ترجمہ کراکے شائع کرا دیا جائے اور یہ تحقیقات ونشریات اسلام کا سب سے بڑا کام ہوگا،

**میر وسودا کا دور** - از ثناء الحق صاحب ایم اے، صفحات ۴۹۶، کتابت وطباعت متوسط، ناشر ادارۂ تحقیق وتصنیف ۱۲۱ حمید آباد کراچی ۱۸

متقدمین کا دور، دوم جن بزرگوں کی وجہ سے اردو زبان کا عہد زریں کہا جاتا ہے ان میں مرزا مظہر جانجاناں، خواجہ میر درد اور میر وسودا سر فہرست ہیں، اسی دور کو جسے مرزا مظہر اور خواجہ میر درد کا دور کہنے کے بجائے عام طور پر میر وسودا کا دور کہا جاتا ہے، اس عہد میں اردو زبان نے کتنی ترقی کی اور اس کے محسنین نے اس میں کیا کیا اصلاحات کیں اس کتاب میں اس پر تفصیل سے روشنی ڈالی گئی ہے،

اس دور کے قریب قریب تمام ممتاز شعراء پر الگ الگ مستقل کتابیں لکھی جاچکی ہیں، مگر یکجا طور پر اس دور کے اہم شعراء کے کلام کی خصوصیات اور ان کی خدمات کو ابتک پیش نہیں کیا گیا ہے، اور نہ اس دور کی سیاسی، معاشی اور معاشرتی پس منظر کی پوری تفصیل کی گئی ہے، جس کا اثر لازماً

اردو زبان پر پڑا ہے اشفاق الحق صاحب نے اس کتاب میں اس دور کے پورے پس منظر کی روشنی میں ۲۴ ممتاز شعراء کے کلام کی خصوصیات اور اردو زبان میں ان کی خدمات پر گفتگو کرنے کی کوشش کی ہے، ان کی بعض رایوں سے اختلاف کی گنجایش ہے، مگر انھوں نے ترقی پسندوں کی طرح کہیں انتہاپسندی اور جانبداری سے کام نہیں لیا ہے، بلکہ ہر جگہ اعتدال قائم رکھا ہے، البتہ اگر رواج عام کے خلاف انھوں نے اس کتاب کا نام "مرزا مظہر اور خواجہ میر درد کا دور" رکھا ہوتا تو اس دور کی خصوصیات کی اچھی عکاسی ہوتی، اردو شاعری میں تصوف کے خیالات کا اظہار اس دور کی عام خصوصیت ہے، مگر اس کو جس زور و شور اور مدلل طریقہ پر ان دونوں بزرگوں نے پیش کیا ہے، دوسروں نے نہیں کیا، اس لیے کہ یہ ان کا حال تھا اور دوسروں نے اس حال کی نقل کی ہے، پھر یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ تصوف کی آمیزش کی وجہ سے اردو شاعری کا قلب و قالب دونوں بدل گیا، اور وہ فارسی شاعری کے مدمقابل ہو گئی، اس لیے بطور علامت ان دونوں بزرگوں کا نام پیش کرنا چاہیے تھا، نہ کہ میر و سودا کا، بہرحال یہ اختلاف ذوق کی بات ہے، ورنہ کتاب کی افادیت اپنی جگہ پر مسلم ہے، اور اس کا مقدمہ بجائے خود ایک خاصہ کی چیز ہے،

**تذکرۃ المفسرین** - از قاضی محمد زاہد الحسنی، صفحات ۱۹۴ کتابت و طباعت بہتر، ناشر دار الارشاد کیمبل پور، مغربی پاکستان، قیمت للعہ

سارے علوم دینیہ کا مرجع قرآن ہے، اور تمام علوم اسی کے خادم ہیں، اس حیثیت سے حدیث و فقہ اور دوسرے دینی علوم قرآن کی تفسیر ہی ہیں، مگر قرآن کی تفسیر و تاویل کا یہ وسیع مفہوم ہے، اس کا اصطلاحی مفہوم قرآن کے الفاظ، معانی اور مصداق کی تعیین و توضیح کرنا ہے پہلی حیثیت سے قرآن کی جتنی خدمت کی گئی ہے، دوسری حیثیت سے اتنی نہیں کی گئی، مگر پھر بھی ہر دور میں قرآن کی تفسیر و تاویل کا کام تسلسل کے ساتھ جاری رہا ہے، اور اسی کے ساتھ تفسیر کے

ہر ہر پہلو پر مستقل کتابیں لکھی گئی ہیں، ان پہلوؤں میں ایک اہم پہلو طبقات المفسرین بھی ہے، اس سے اندازہ ہو جاتا ہے کہ کس صدی میں کن لوگوں نے قرآن کی تفسیر کا کام کیا ہے، اردو میں اب تک اس موضوع پر کوئی جامع کتاب موجود نہیں تھی، قاضی زاہد الحسینی صاحب نے اس کمی کو اپنی اس کتاب سے پورا کر دیا ہے، اس میں ۳۵۰ مفسرین کے حالات اور ان کی تفسیروں کا تعارف شامل ہے، شروع میں ایک مقدمہ ہے جس میں تفسیر کے بارے میں کچھ اصولی باتیں بتائی گئی ہیں، کتاب اہل علم کے مطالعہ کے لائق ہے۔



**دار العلوم دیوبند** ۔ از مولانا محمد طیب صاحب مہتمم دار العلوم دیوبند

صفحات ۱۲۸، کتابت و طباعت اعلیٰ، ناشر دار العلوم دیوبند۔ قیمت: ۸

دار العلوم دیوبند کی قدامت اور اس کی خدمات کسی تعارف کی محتاج نہیں ہے، مگر پھر بھی اس کے تفصیلی حالات کا علم کم لوگوں کو ہے، مولانا محمد طیب صاحب نے اس کتاب میں اس کی قدیم تاریخ بیان کر کے موجودہ دور میں اس نے جو ترقی کی ہے، اسکی تفصیل کر دی ہے، آخر میں اسکے قدیم و جدید اساتذہ، منتظمین اور دوسرے شعبوں کے ذمہ داروں کے نام وغیرہ کی تفصیل دیدی گئی ہے، شروع میں دار العلوم کی بنا اور مولانا نانوتوی کے اصول ہشتگانہ بھی درج کتاب کر دیے گئے ہیں، اس کتاب سے دار العلوم کا ایک ہلکا پھلکا اچھا تعارف ہو جاتا ہے، یہ ابنائے دار العلوم کے علاوہ دوسرے حضرات کے مطالعہ کے بھی لائق ہے۔

**جامعہ کی کہانی** ۔ از عبد الغفار صاحب مدھولی صفحات ۲۹۶، کتابت و طباعت عمدہ، ناشر مکتبہ جامعہ نئی دہلی۔ قیمت ۳

اس میں جامعہ کی ۲۷ سالہ تاریخ بیان کی گئی ہے، یعنی ۲۰ء سے لیکر ۱۹۴۷ء تک کے حالات بیان کیے گئے ہیں، عبد الغفار صاحب مدھولی جو کچھ لکھتے ہیں اس میں ایجاز و اختصار سے کم ہی کام لیتے ہیں، اس لیے اس میں جامعہ کی ۲۷ سالہ زندگی کا ہر پہلو سامنے آ گیا ہے، شیخ الہند کے پہلے خطبہ، ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب کی تقریر کا جو خلاصہ دیا گیا ہے اس سے جامعہ کے بلند مقاصد پر پوری روشنی پڑتی ہے، جامعہ میں ۱۹۴۷ء کے بعد سے جو ذہنی و عملی تبدیلیاں ہوئی ہیں، افسوس ہے کہ اس کتاب میں اسکے اسباب پر کوئی گفتگو نہیں کی گئی ہے، ورنہ جامعہ کا ماضی و حال دونوں ناظرین کے سامنے آ جاتا اور اس سے اسکے رہنماؤں کے بارے میں صحیح رائے قائم کرنے میں مدد ملتی، بہر نوع کتاب دلچسپ اور مطالعہ کے لائق ہے۔